VOLUME 9 NUMBERS 1, 2

# MAJALLA-I 'ULŪM-I ISLĀMĪYA

JUNE & DECEMBER, 1968

*Published by*
THE INSTITUTE OF ISLAMIC STUDIES
ALIGARH MUSLIM UNIVERSITY
ALIGARH, INDIA

MAJALLA-I-'ULUM-I-ISLAMIYA

VOL. 9 JUNE & DECEMBER, 196[illegible] NOS. 1, 2

## SYNOPSIS OF CONTENTS

### ARTICLES

Tabaqat al-Shafi'yah of Ibn Qadi Shuhbah by Dr Abdul Aleem Khan: Taqi al-Din Abu Bakr b Ahmad, known as Ibn Qadi Shuhbah (d 851 A H), is a well known Syrian scholar and famous biographer of the 15th Century A.D. He is the author of several outstanding historical works He wrote nearly 27 books. Among these, next to Al-I'lam bi-Ta'rikh al-Islam, Tabaqat al-Shafi'iyah is by far the most important Among the non published Tabaqats, it is the most important document as a source of information to the later historians It deals with the lives of eminent Jurists of Shafi'i school from the time of Imam Shafi'i (d. 204 A H) to 840 A.H. Besides these, many poets, men of letters, historians, traditionists, commentators of the Holy Quran, grammarians and philologists also find a place in it The book is a brief but comprehensive and lucid survey of the Shafi'i Jurists. In this article the writer has also dealt with 18 MSS of the Tabaqat al-Shafi'iyah and its sources

Imam Fakhr al Din Razi ki ek nadir tasnif (A rare work of Imam Fakhr al-Din al Razi) by Professor Mohd Saghir Hasan Masumi Abu Abd Allah Muhammad & Umar al-Razi (d 606 A H/1209 A.D), who is known by such honorific titles as Imam Razi and Fakhr-i-Razi occupies a prominent position in the history of Islam. 'Actually he is considered to be the most deserving person after Imam Ghazzali to be called "Hujjat al-Islam He was well versed in such varied disciplines as Philosophy Scholasticism, History, Tafsir (Commentary on the Quran) Mathematics, Physics, Alchemy, and Astrology The number of his works is said to be more than 200 Many of these works have been published, while many others have been lost. Some of them are still in manuscript form A manuscript of one of his works, "Kitab al-Nafs w'al-Ruh", is preserved in the Bodlian Library Oxford (Ar Ms. no. Hunt 534) It is not definitely known when this manuscript was written, but it seems to have been written in the 8th or 9th Century of Hijra. The present article is an introduction to this manuscript. As Brockelmann's book does not contain a reference to it, the importance of the article is evident.

**Ibn al- Khatib ki ek ghayr matbu'ah tasnif** (An unpublished work of Ibn al- Khatib) by S. Ehtesham Bin Hasan: Lisan al- Din Ibn al-Khatib (1313/1374 A.D.) was an important historian and eminent scholar of Spain during the 14th century A.D. His interest varied from Islamic religious science to different branches of humanities. The present article is an introduction to his work on mysticism under the title of **Raudat al-Tarif bi'l Hubb al- Sharif**, which is preserved in the Raza Library, Rampur.

**Anwar al- Asrar fi Haqa'iq al- Qur'an** by M. Salim Kidwai: Sheikh 'Isa b. Qasim Sindhi (962 A.H. - 1031 A.H.) was an eminent scholar and a great Sufi. He wrote several books on different subjects. He had special interest in Quranic literature. In this article an attempt has been made to throw light on his life and works. A part of his unique commentary on 1st **Surah** of the **Quran**, which is found only in a rare MS. of **Ma'arij-al Wilayah**, has also been introduced to show his understanding of the **Qur'an** and to bring his commentary to the notice of the interested scholars.

## SHORT NOTES AND COMMUNICATIONS

**Ahmad** b. Yusuf al- Katib maruf ba Ibn al-Dayah by Professor Mukhtar ud-Din Ahmad: Ahmad b. Yusuf b. Ibrahim, known as Ibn al-Dayah, was one of the celebrated writer of the Tolonian period in Egypt. He was probably born in Egypt some time between 255 and 260 A.H., though a few writers are of the opinion that he was born about 240. It seems probable that he completed his education under learned teachers in Egypt. He has quoted Egyptian scholars in his works which have come down to us. In his narrations about Baghdad, on the other hand, he has depended on the statements of his father, who had spent a larger part of his life there. Yaqut al-Hamavi has praised Ibn al-Dayah for his mastery over the Arabic language, for his eloquence, wit and poetic talent. The information which we possess about his life is, however, very scanty and insufficient. In the present article the writer has tried to collect all the information available in various sources, so that some light may be shed on Ibn al-Dayah's life and personality. Besides, mention has been made of his works which number 13, and his verses which were scattered in various books have been collected and arranged properly.

Athwin Sadi Hijri ke Dimashq mein samaji buhran (Social Tensions in Eighth-Century Damascus): This is the translation of an article by Professor William M. Brinner of the University of California, which was published in the "**Journal of the American Oriental**

Society (Volume 77, number 3; July-September, 1957). It gives an account of the rise to power of Ibn an-Nasu, a wealthy grain broker of Damascus and of his death at the hands of a mob. The writer has taken this account from Al-Durra al-Mudia fi l-Dawla az-Zahiriya, by Muhammad Ibn Muhammad Ibn Sasra, a fourteen century writer of Damascus. A manuscript of this work is preserved in the Bodlein Library, Oxford (MS. Land or 112). It throws very good light on the social and political conditions prevalent in the Muslim world, particularly in the capital, during the years 1386 to 1397 A.D.

## TEXTS

Nasib-i-Ikhwan of Mutahhar Kara by Professor Nazir Ahmad: The Nasib-i-Ikhwan is a versified laxicon composed on the model of the famous Nasib-i-Sibyan by Abu Nasr Farahi. Its author was Mutahhar who seems to be identical with Mutahhar of Kara, a poet who flourished in India under the Tughlaqs. The writings of this poet have been collected and edited by Dr. Abdur Razzaq who has cbtained his Ph.D. degree on this work from the Aligarh Muslim University. But the present treatise is not included in the above collection. When the present text was being prepared the editor was in possession of only one MS. so he had to depend mostly on Zamakhshari's Maqaddamat al-Adab and Farahi's Nisab in the correction of the text. Since then three Mss. have been available to him but they could not be utilised.

Abu 'l-Atahiyah ke kuchch ghayr matbu'a ash'ar (Some unpublished verses of Abu 'l-Atahiyah) by Professor Mukhtar-ud-Din Ahmad: Diwan of Abu'l Atahiyah (130-210 A.H.) was not compiled during his lifetime. May be that some compilations were made after his death, but we are not aware of any of them except that made by the famous scholar Ibn Abd al-Barr (368-463 A.H.) which is present in the Mss. form in Turkey. The extant Diwan which was published from Beirut in 1886 does not, of course, comprise the entire work of the poet. In this article the author has collected some unpublished verses of the poet which were unknown to the scholars of Arabic literature, from an Arabic Anthology (Cod. on 287) preserved in the University Library of Lieden.

حصوں میں کاٹ دیا جائے۔[1] عوام کی عبرت کے لیے یہ دہشت ناک جلوس اُن متعدد مقامات پر روکا گیا جہاد شورش کا مظاہرہ زیادہ ہوا تھا۔ اور بعض قیدیوں کو پھانسی دے دی گئی۔ ابن صصری کے بیان کے مطابق پانچ سو مسلح لوگ بھی اس جلوس کے ساتھ گھوڑوں پر سوار چل رہے تھے تاکہ عوام میں اس کا ردِ عمل نہ ہونے پائے۔ ملزموں کے روتے اور فریاد کرتے ہوئے اعزہ اس مجمع میں شامل تھے جو جلوس کے گرد جمع ہوگیا تھا۔ اُنھیں دیکھنے والے بھی رو رہے تھے لیکن سزائیں برابر جاری رہیں۔ جب عوام نے دیکھا کہ اُن کے ساتھیوں کے ساتھ یہ سلوک ہو رہا ہے تو اُن میں خوف و ہراس پھیل گیا۔

ایک ایسے نو دولت شخص کے عروج و زوال کا قصہ جو اپنے طبقے سے نکل کر سماج کے کسی ایسے طبقے سے رشتہ جوڑنا چاہتا ہے جس میں اُسے پورے طور پر قبول نہ کیا گیا ہو، تاریخ میں اکثر ملتا ہے۔ ابن النشو کی زندگی اور موت کے اس پہلو کو چنداں اہمیت حاصل نہیں ہے۔ کیونکہ یہ واقعہ نہ تو بجائے خود اہم ہے نہ اپنی قسم کا تنہا واقعہ ہے۔ محض اِسی ایک واقعہ کو بنیاد بناکر، اور اس میں پوشیدہ اشارات سے نتائج اخذ کرکے مملوک سوسایٹی میں کارفرما عوامی تحریک یا طبقاتی تقسیم وغیرہ کے متعلق عام یا کلیاتی رائے قائم کرنا یقیناً غلط ہوگا۔ بلکہ مملوک عہد کے تاریخی مواد کے بغور اور محتاط مطالعہ سے، جس کا بڑا حصہ تحقیق و تدقیق اور اشاعت سے محروم پڑا ہوا ہے، اِس طرح کے بہت سے واقعات سامنے آئیں‌گے جن کے ذریعہ ایک اہم ضرورت یعنی عہد مملوک کی سماجی تاریخ مرتب ہوسکتی ہے۔

کیلیفورنیا، برکلے　　　　　　　　　　　　پروفیسر ولیم ام برینر

۱ اس وقت سزائے موت کا یہی مذکورہ طریقہ رائج تھا۔ اس کا پہلا درجہ تسمیر (یعنی صلیب پر کیلوں کے ذریعہ جڑدینا) غیر مہلک (تسمیر سلامۃ) اور مہلک (تسمیر عتب) ہوتا تھا۔ مؤخر الذکر قسم کی تسمیر کے بعد توسیط (یعنی پشت کے پاس سے جسم کو دو حصوں میں کاٹ دینا) بھی عمل میں آتی تھی اس سزا کی تفصیل کے لیے اطالوی سیاح کی کتاب ملاحظہ کیجیے جس نے اس زمانے میں دمشق کا سفر کیا تھا:

Leonards Freskobaldi, *Visit to the Holy Places of Egypt, Sinai, Palestine and Syria In 1384* (Jerusalem, 1948), p. 55.

نے پتھر پھینکنے کی ابتدا کی تھی اُسے اور اُس کے علاوہ تیس اور آدمیوں کو جن پر ابن الاشو پر حملہ کرنے اور اُس کی املاک کو لوٹنے کا الزام تھا گرفتار کرکے قید کر دیا گیا۔[1]

امیر الأمراء جب شکار سے واپس آیا تو اُس نے اپنے دوست کے قتل پر بڑے رنج اور غصہ کا اظہار کیا۔ اور سلطان کے حکم کے بموجب، جس کو اس واقعہ کی اطلاع حاجب الحجاب کے ذریعہ دی جا چکی تھی،[2] حکم دے دیا کہ سب قیدیوں کو میخوں سے جڑ کر اور اونٹوں کی پشت پر لاد کر سارے شہر میں گشت کرایا جائے اور اُس کے بعد پشت کے پاس سے دو

---

۱ ابن صصریٰ (۲۴۴ ") نے لکھا ہے کہ جن تینتیس آدمیوں کو گرفتار کیا گیا تھا اُن میں سے وہ لڑکا جس نے پتھر پھینکنے کی ابتدا کی تھی جیل ہی میں مرگیا تھا۔ دیگر چار آدمی جو دولت مند تھے اُنھیں «کاتب السر» کی داد رسی کی وجہ سے عین وقت پر چھڑا کر واپس قید خانہ بھیج دیا گیا تھا اور بقیہ «بےحیثیت قسم کے لوگوں کی ایک جماعت» کو مذکورہ سزا دیدی گئی تھی۔ ابن قاضی شہبہ (ورق "۱۲۲) نے اپنے استاد ابن حجی کے حوالہ سے لکھا ہے کہ ان ملزموں میں ایک شخص بھاگ نکلا تو اسکی جگہ اس کے بھائی کو سزائے موت دیدی گئی ایک دوسرا واقعہ یہ ہوا کہ ایک شخص اتفاقاً اس مسجد میں سوتا رہ گیا تھا جہاں سے اِن ملزموں کو سزا کے لئے تیار کرکے لے جایا جارہا تھا، اُسے بھی ملزموں میں شامل کرلیا گیا اور باوجود اسکے کہ وہ برابر اپنی بےگناہی کا یقین دلاتا رہا اُسے بھی اِسی طرح مار ڈالا گیا۔

ابن حجر عسقلانی (ورق "۱۲۱) نے لکھا ہے «ولما رجع (النائب) کُتب من عند السلطان بالتتبع من فعل ذلك».

کی تلقین کر رہا تھا مجمع کے سرے پر کھڑے ہوتے لوگوں کی نظر ابن النشو پر پڑگئی۔ انھوں نے اُسے کوسنا اور برا بھلا کہنا شروع کر دیا۔ ایک چھوٹے سے لڑکے نے اُس پر ایک پتھر پھینک دیا اور پھر تو ایسا معلوم ہوا کہ پہلے سے طےشدہ پروگرام کے لیے یہ ایک اشارہ تھا۔ لوگوں نے ابن النشو پر پتھراؤ شروع کر دیا۔ اس نے بھاگنا چاہا لیکن پتھروں کی بوچھار نے اُسے بھاگنے نہیں دیا، وہ گر پڑا اور کچل کر مر گیا۔[1]

ابن مصریٰ کے بیان کے مطابق، کسی ترک (یعنی مملوک) یا کسی اور شخص نے عوام سے کچھ نہیں کہا، (لم یقل لهم أحد من الأتراك ولا غیرهم شیئاً)[2] اور وعظ بھی بدستور جاری رہا۔ وہ لوگ جو اس عظیم مجمع کے دور دراز (انتہائی) سروں پر کھڑے ہوئے تھے شور سن کر یہ سمجھے کہ بادل گرج رہے ہیں۔ وہ خوش تھے کہ اُن کی دعا اتنی جلد قبول ہوگئی۔[3]

ابن النشو کی سر بریدہ لاش کو گھسیٹ کر شہر لایا گیا اور قلعے کے نزدیک چوراہے پر نذرِ آتش کر دیا گیا۔ مشتعل ہجوم نے دن کا بقیہ حصہ ابن النشو کے مکان اور دوسری عمارتوں کو لوٹنے اور مسمار کرنے میں گزارا۔[4] جب ہجوم نے ابن النشو کے باغ کی تلاشی لی تو اُسے وہاں شراب کے قرابے اور بہت سی چھپائی ہوئی دولت ملی۔[5] آخرکار ہجوم کو قابو میں کرنے کے لئے ارباب اقتدار کو حرکت میں آنا پڑا اور گرفتاریاں عمل میں آئیں۔ جن لڑکے

---

۱ واقعہ کی جزوی تفصیلات مختلف یہ ہیں لیکن اس پر سب متفق ہیں کہ اس کو سنگسار کیا گیا تھا۔ اس کا سر کاٹ دیا گیا تھا اور لاش کو شہر لاکر جلایا گیا تھا

۲ ابن مصریٰ: ۱-۲۰۹؛ ابن الفرات ص ۲۶۰ «ولم یحضر له نائب دمشق ولا أحد من أمرائها»

۳ ابن مصریٰ: ص ۱-۲۰۷

۴ ابن قاضی شہبہ: ۱-۱۲۹۔ اس نے ایک «حمام» بنوایا تھا جو دمشق کے مغرب میں باب الجابیہ کے باہر واقع تھا۔

۵ حوالۂ سابقہ اور ابن مصریٰ: ۲۰۹

قیمت کم کی جا رہی ہے اور یہ کہ مارکٹ انسپکٹر (محتسب) اس نئے نرخ کا اعلان کرے گا ۔ ابن النشو اس حکم نامے اور اُن آردفروشوں (چکی والوں) سے سخت ناخوش ہوا جنھوں نے اِسے تسلیم کرلیا تھا ۔ اُس نے « حاجب الحجاب » سے کہہ دیا کہ یہ نئی قیمت نافذ نہیں ہو سکے گی ۔ اس پر عوام کا ایک ہجوم عمارت کے باہر جمع ہوگیا اور ابن النشو کو قتل کردو کے نعرے لگانے لگا ۔ ہجوم نے دھمکی دی کہ اگر وہ اب سامنے آیا تو اُسے سنگسار کر دیں گے ۔ ان دھمکیوں سے ڈر کر ابن النشو حاجب الحجاب کے پاس چھپا رہا حتی کہ یہ خطرہ ٹل نہ گیا ۔[1]

ابن قاضی شہبہ نے لکھا ہے کہ سلطان برقوق جب دوسری بار (یعنی سنہ ۱۳۹۳ع میں) دمشق آیا تو عوام نے اس سے ابن النشو کی ناانصافیوں کی شکایت کی ۔ ایک بار پھر عوام اس نفرت انگیز مہاجن کو سنگسار کرنے پر تُل گئے تھے لیکن وہ بھاگ نکلا اور روپوش ہوگیا ۔ لیکن اس مرتبہ سلطان کے حکم سے اُسے ایک بھاری رقم بطور جرمانہ ادا کرنی پڑی تھی[2]

سنہ ۱۳۹۷ ع میں نماز استسقاء کے موقع پر، غالباً یہ سمجھتے ہوئے کہ اس قسم کے مذہبی اجتماع میں اس کی شرکت خطرہ سے خالی ہے، ابن النشو بھی اس میں شریک ہونے کے لیے چلا گیا ۔ بلکہ شاید وہ اپنے نئے عہدے اور نئے دوستوں پر بھروسہ کرکے وہاں گیا تھا کیونکہ ہم پڑھتے ہیں کہ وہاں وہ امراء کے درمیان اور فوج کے نگراں (ناظر الجیوش) کے پاس بیٹھا ہوا تھا ۔ غالباً اس سلسلے میں یہ بات بھی اہمیت کی حامل ہے کہ اس موقعہ پر امیر الأمراء (وائسرائے) شہر سے باہر شکار کے لیے گیا ہوا تھا اور نماز استسقاء میں شریک نہیں تھا ۔ اس دوران میں کہ ایک واعظ مجمع کو توبۂ و استغفار

---

۱ ابن صصری: ب ۔ ۱۴۱ ، ا ۔ ۱۴۲ ۔

۲ ابن قاضی شہبہ : ص ا ۔ ۱۲۹

۳ کئی مآخذ صرف اتنا لکھتے ہیں کہ وہ موجود نہیں تھا یا یہ لکھتے ہیں کہ وہ شکار کو گیا ہوا تھا ایسے اہم موقعہ پر امیر الأمراء کی عدم موجودگی یقیناً غیرمعمولی محسوس ہوتی ہے اس سے یہ نتیجہ بھی نکل سکتا ہے کہ یہ ہنگامہ خلاف توقع نہیں تھا ۔

ابن النشو کی ترقی کے جو حالات و واقعات ہم نے اوپر بیان کیے ہیں اُن کے پیش نظر یہ سمجھنا دشوار نہیں ہے کہ یہ جاہ طلب سرمایہ کار ان ممکن الوقوع خطروں اور اس جوکھم کے باوجود ان عہدوں کو قبول کرنے کے لیے کیوں تیار ہوگیا تھا۔ اسی طرح یہ معلوم کرکے بھی ہمیں تعجب نہیں ہوتا کہ ان ذمہ داریوں کو اُس نے نہ صرف قبول کر لیا تھا بلکہ محسن و خوبی انجام بھی دیا تھا۔ ظاہر ہے کہ حکمراں طبقے کے ایک فرد کی حیثیت حاصل کرنے کی اُسے بڑی شدید تمنا تھی۔

سنہ ۱۳۹۷ء تک ابن النشو نے سیاسی اور اقتصادی دونوں میدانوں میں مضبوط حیثیت حاصل کر لی تھی حالانکہ عوام کو اُس سے اب بھی ویسی ہی نفرت تھی اور غالباً وہ اُن سے خائف بھی رہتا تھا لیکن اہم اُمراء سے ربط و تعلق اُس کے لئے اطمینان بخش تھا۔ اسی سال فلسطین اور شام کا سارا علاقہ شدید خشک سالی کا شکار ہوگیا۔[1] حلب کے ترکمان خانہ بدوش قبائل اس علاقے سے جدا اور چراگاہوں کی تلاش میں جنوب کی طرف جانے لگے دمشق اور یروشلم میں نماز استسقا کا اعلان کردیا گیا۔ دمشق میں تقریباً ۸۰ سال بعد[2] نماز استسقا پڑھی جا رہی تھی اس لیے اُس کا بڑا اہتمام کیا گیا۔ نماز سے قبل عوام نے تین روز تک روزہ رکھا اور نوافل پڑھے۔ تیسرے دن عوام کا ایک خاموش جلوس نماز کے لیے پاپیادہ شہر سے باہر (مصلّٰی) میں پہنچ گیا۔ اور یہی موقع تھا جب ابن النشو کا قتل ہوا۔ مؤرخوں نے دو ایسے واقعات لکھے ہیں جو اس بات کے شاہد ہیں کہ اس حادثہ سے کئی سال پہلے ہی ابن النشو کو عوام کے ہاتھوں قتل کیے جانے کا اندیشہ پیدا ہوگیا تھا۔ ابن صصری کے بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ سنہ ۱۳۹۳ء میں دمشق کے داخلی معاملات کے وزیر (صاحب الحجاب) نے گردوفروشوں اور نان بائیوں کو طلب کرکے مطلع کیا تھا کہ شہر میں روٹی کی قیمت ایک سرکاری حکم نامے کے

---

۱ ایضاً: ب۔ ۱۹۲۔ مصنف نے خشک سالی کا مفصل سے ذکر کیا ہے

۲ ابن کثیر: البدایۃ والنہایۃ فی التاریخ ۱۴: ۹۲ جہاں مصنف نے لکھا ہے کہ پچھلی بار نماز استسقاء سنہ ۱۳۱۹ھ میں پڑھی گئی تھی

تھیں اور اس حیثیت سے بعض اہم شعبوں مثلاً رسل و رسائل کے مرکزوں [مراکز البرید]، صوبائی ٹکسال [دار الضرب]، ملک الأمراء کے تجارتی معاملات [مہمات] اور ملک الأمراء کی اراضی کا نگراں تھا[1]

یہاں یہ بات بھی مدِ نظر رکھنی چاہیے کہ ان عہدوں میں سے پہلا یعنی «مراکز البرید» کی نگرانی کا عہدہ عموماً فوج کے کسی فرد کو دیا جاتا تھا[2]. ابن قاضی شہبہ نے لکھا ہے کہ اس عہدہ کو قبول کرنے کے لیے مشکل ہی سے کوئی امیر تیار ہوتا تھا، غالباً اس لیے کہ اس میں جان کا خطرہ تھا. آخری عہدہ یعنی وادی اردن میں اراضی کی دیکھ بھال اگرچہ بڑا منفعت بخش تھا لیکن بدویوں کی آئے دن کی یورشوں کی وجہ سے بڑا ہی مخدوش بھی ہو گیا تھا. اس علاقہ میں مامور گورنر اور دوسرے عہدیداروں کے قتل کے واقعات عام طور پر ہمیں پڑھنے کو ملتے ہیں. در اصل ایسا ہی ایک واقعہ ابن النشو کے انتظام سنبھالنے سے پہلے وہاں پیش آچکا تھا.[4]

---

کا عہدہ ملا تھا. ابن حجر: ص ا ـ ۱۳۱، اور العینی ص ٦، کے بیان کے مطابق اُسے «امیریۃ عشر» ملی تھی. البتہ العینی نے اس پر یہ اضافہ بھی کیا ہے کہ سلطان کی دو بار دمشق میں آمد کے موقعہ پر ابن النشو کی خدمات کے صلے میں اُسے یہ امارت ملی تھی. چونکہ «امیریہ عشرین» امیریۃ عشر ہی کی دوہری حیثیت تھی اور کوئی مستقل یا علیحدہ خطاب نہیں تھا اس لیے روایات کا یہ اختلاف محض سطحی ہے. لیکن ابن قاضی شہبہ: ص ا ـ ۱۰٦، کا بیان ہے کہ امیریۃ عشرین ابن النشو کے بیٹے کو تفویض ہوئی تھی لیکن لڑکا چونکہ بہت خورد سال تھا اس لیے اس خدمت کو اُس کی جانب سے باپ ہی انجام دیتا تھا.

۱ عہدوں کی مکمل ترین فہرست ابن صصری نے درج کی ہے: ص ب ـ ۲۰۷ دوسرے مصنفین اسکو صرف ڈاک کے مراکز کا نگراں بنائے جانے کا ذکر کرتے ہیں.

۲ W. Popper, *Egypt and Syria under the Circassian Sultans* (Berkeley, (1955) p. 106.

۳ ابن قاضی شہبہ: ص ب ـ ۱۲۸، وکان الأمراء یھربون من تولیۃ ھدہ الوظیفۃ. اور یہ مصنف آگے چل کر لکھتا ہے . . . . . فباشرھا أحسن مباشرۃ وعمّر المراکز بالخیل والعلیق.

۴ ابن صصری ا ـ ۱۲۴.

لیا تھا۔ قیمتوں کے اضافہ میں اس کی حرکات و سکنات کو براہ راست خواہ کوئی دخل ہو یا نہ ہو، عوام اُسے کوسنے اور الزام دینے کے عادی ہو گئے تھے۔ لیکن اسی کے ساتھ ساتھ اس نے بہت سے باثر لوگوں کو اپنا حلیف اور مقروض بھی بنا رکھا تھا یہ وہ امرا تھے جو اُس وقت کی فوجی انتظامیہ سے تعلق رکھتے تھے اور جن کے ہاتھ میں سیاسی اقتدار تھا A. N Poliak نے اُمراء کے اس رحجان کی نشاندہی کی ہے جس کے تحت یہ لوگ ایسے سرمایہ کاروں سے ساز باز رکھتے تھے جو مختلف قسم کے کاروبار میں سرمایہ لگاتے تھے[1]۔ غالباً ان امرا کو اپنے طبقہ اور حیثیت کے شایان شان زندگی گذارنے کے لیے وقتاً فوقتاً روپے کی شدید ضرورت پیش آتی رہتی تھی یا پھر محض اپنی اقتصادی حالت کو مزید بہتر بنانے کی خواہش اس بات پر مجبور کرتی تھی کہ ابن النشو جیسے لوگوں سے روپے کے لیے رجوع کریں۔ چنانچہ ابن صصریٰ کے بیان سے ہمیں معلوم ہوتا ہے کہ ابن النشو دمشق کا سب سے بڑا امیر بن گیا تھا۔ اور بعض اہم اور نمایاں حیثیت کے امراء اس کے مقروض تھے۔ اس طرح انتظامیہ میں ابن النشو کی بڑی شنوائی ہونے لگی تھی اور اُسے امراء پر بالادستی حاصل ہو گئی تھی (وله عليهم اليد)۔[2]

«دمشق کے سب سے بڑے امیر» سے مصنف کی مراد یہ ہے کہ سنہ ۱۳۹۵ع میں ابن النشو کا تقرر ایک علاقے کے امیر کی حیثیت سے ہوا تھا اور اپنے انتہائی عروج کے زمانے میں وہ عملاً دمشق کا نائب امیرالأمراء[3] بن گیا

---

۱ دیکھیے "Les revoltes populaire en Egypt a l'èpoque des Mamelouke," در مجلہ *Revue des etudes islamiques, VIII 1934*

۲ ابن صصریٰ: ورق ۱۶۷a۔

۳ تفصیل کے سلسلے میں مختلف مصنفین کے یہاں تھوڑا سا اختلاف پایا جاتا ہے، جہاں انہوں نے اس واقعہ کا ذکر کیا ہے۔ چنانچہ ابن صصریٰ (بحوالۂ سابق) کے بیان کے مطابق ابن النشو کو «امیریة عشرین»

(باقی اگلے صفحے پر)

پر اجناس خرید کر ذخیرہ کرلیتا اور عارضی قلت یا قحط کے زمانہ میں انھیں من مانی قیمت پر فروخت کیا کرتا تھا۔[1]

اس سلسلے میں یہ بات قابلِ لحاظ ہے کہ دمشق میں غلہ کی فراہمی زیادہ تر جنوب مشرقی علاقے حوران سے ہوتی تھی، جہاں سے درآمد کنندگان (جلابۃ) اسے لےکر آتے تھے۔ اور جیسا کہ عام قاعدہ چلا آ رہا ہے یہ غلہ امیروں کے لیے گیہوں اور غریبوں کے لیے جو پر مشتمل ہوتا تھا۔ گرانی اور اُسی کے ساتھ سکے کی قیمت میں کمی جو اُس زمانے میں بہت شدید اور ملک‌گیر تھی اِسی دہائی میں رونما ہوئی تھی اور پھر مملوک عہد کے اواخر تک جاری رہی۔[2] اس زمانہ میں یہی «جلابۃ» یا برآمد کرنے والے غلہ لےکر ایسے علاقوں میں پہنچتے تھے جہاں غلہ کی قیمتیں بہت زیادہ ہوتی تھیں اور ایسی جگہ غلہ کی فراہمی کو روکتے تھے جہاں سرکاری طور پر قیمتیں نسبتاً کم مقرر کردی گئی تھیں۔ اس طرح اشیاء کی قیمتیں مختلف علاقوں میں مختلف ہو گئی تھیں۔ اِس صورتِ حال اور قیمتوں کے اِس نظام کی ایک مثال ہمیں ابن الفرات کے یہاں ملتی ہے۔ اُس نے سنہ ۱۳۹۶ع میں اہل قاہرہ کی پریشان‌حالی بیان کی ہے۔ جب کہ وہاں گندم قریب‌قریب نایاب ہوگیا تھا لیکن دوسری جانب اسکندریہ میں، جہاں قیمت زیادہ تھی، گندم کے جہاز، جو دراصل قاہرہ کے لیے روانہ ہوتے تھے،[3] برابر پہنچ رہے تھے۔

اپنی کارگزاریوں کی بنا پر، جن سے ضروری اشیاے خوردنی کی فراہمی اور نرخ متأثر ہوتے تھے، ابن النشو نے دمشق کے عوام کو اپنا کٹر دشمن بنا

---

۱ العینی: ص ۶، «کان لا یُباع شيء من الحبوب إلا من تحت یده»۔ اسی قسم کا بیان ابن حجر نے بھی دیا ہے ورق ۱۳۱a: ابن صصری ۲۰۷b، ابن ایاس ص ۳۰۷ اور ابن الفرات ص ۳۶۲۔

۲ E. Strauss - Ashtor: "Prix et salaires à l'èpoque mamelouke," در مجلہ *Revue des etudes islamiques, XVII (1949)*

۳ ابن الفرات ص ۴۳

العینی (متوفی ۱۴۵۱) اور ابن ایاس الحنفی متوفی ۱۵۲۴[1] کے یہاں بھی مل جاتی ہے۔

ابن صصری کے بیان کو بنیاد بناکر جب ہم مذکورہ بالا دوسری تصنیفات سے اس کی مطابقت کرتے ہیں تو ہمارے سامنے ایک طرف خود اس واقعہ کی پوری تصویر آ جاتی ہے اور دوسری طرف اُس دور کے سماجی اور اقتصادی حالات کی بھی ایک جھلک دکھائی دیتی ہے۔

ناصر الدین بن ابراہیم بن الشو[2] چودھویں صدی کے نصف آخر میں دمشق میں گزرا ہے۔ غالباً وہ کسی نومسلم عیسائی کا بیٹا تھا اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کسی معمولی خاندان سے تعلق رکھتا تھا[3] دو ماخذوں کے حوالے سے پتا چلتا ہے کہ اس نے اپنی پیشہ ورانہ زندگی کی ابتدا کسی چکی پر اناج چھاننے والے (مُغربِل)[4] کی حیثیت سے کی تھی۔ رفتہ رفتہ اُس نے ترقی کرکے اقتصادی اقتدار حاصل کرلیا۔ اور مزدور سے آقا (مُعلّم) بن گیا۔ چکیاں کرائے پر لینے لگا اور آہستہ آہستہ دوسری املاک بھی حاصل کرلیں۔[5] اقتصادی ترقی کے راستہ میں اس کا اگلا قدم یہ تھا کہ آڑھتیا یا سٹے باز (سمسار) بن گیا۔ اور تمام اشیائے خوردنی بالخصوص غلہ کا بیوپار کرنے لگا۔ متعدد مصنفین یہی لکھتے ہیں کہ ابن الشو کو دمشق میں تمام اشیائے خوردنی بالخصوص غلہ کے کاروبار پر اجارہ‌داری حاصل ہوگئی تھی وہ بہت سستے داموں

---

۱ ابن ایاس : بدائع الزهور فی وقائع الدهور (بولاق ۱۳۱۱/ ۱۸۹۳) ج ۱، ص ۳۰۷۔

۲ یہ پورا نام ابن تغری بردی نے لکھا ہے۔ دیکھیے
*Le biographies du Manhal Safi* (G. Wiet قاہرہ ۱۹۳۰) نمبر ۲۳۶۰۔

۳ یہ بات صرف ابن قاضی شہبہ نے لکھی ہے اور وہ بھی بطور قیاس کے (ورق ۱۲۸b) وكان أبوه نصرانياً فى ما قيل فأسلم۔

۴ ابن قاضی شہبہ ایضاً، اور ابن صصری (ورق ۲۰۷b)

۵ ابن قاضی شہبہ نے بھی اسکے عروج کا وہی حال لکھا ہے: ثم آل امر هذا إلى أن صار طحاناً فضمّن الطواحين ثم إنه أثرى وضمّن طاحون باب الفرج وغيرها وصار معلماً كبيراً مشهوراً وذلك بعد سنة ثمانين (یعنی ۷۸۰ھ-۱۳۷۸ع) ثم صار سمساراً فى الغلة ... وصار ماله ينمو نمواً وافراً ودخل الدولة۔

جاتی ہے[۱]، سنہ ۱۳۸۶ع سے ۱۳۹۷ع تک کے زمانے کا حال غیرمعمولی وضاحت کے ساتھ لکھا ہے۔ اور ظاہر ہے کہ اس کی حیثیت اولین ماخذ کی سی ہے۔ مصنف نے جہاں دوسرے حالات لکھے ہیں وہاں غلے کے ایک مال دار بیوپاری ابن النشو کے برسر اقتدار آنے کے واقعات اور اس کی موت کی تفصیل بھی بیان کی ہے جو ایک ہجوم کے ہاتھوں ہوئی تھی۔

معاصرین اور دوسرے قریبی دور کے مصنفین کی نظر میں اس واقعہ کی کیا اہمیت تھی اس کا اندازہ اس حقیقت سے کیا جا سکتا ہے کہ نہ صرف شام کے مصنفین نے بلکہ مصر کے اُن مصنفین نے بھی اس واقعہ کا ذکر کیا ہے جو دار السلطنت قاہرہ سے باہر کے حالات و واقعات کو سوائے سرسری تذکرے کے بہت کم لائق اعتنا سمجھتے تھے۔ چنانچہ اس واقعہ کی شواہد کے ساتھ تفصیل ہمیں نہ صرف قاضی ابن شہبہ (متوفی ۱۴۴۸)[۲] اور ابن حجر عسقلانی (متوفی ۱۴۴۹)[۳] کے یہاں ملتی ہے، جو بالعموم شام کے حالات تفصیل کے ساتھ لکھتے ہیں بلکہ ابن الفرات (متوفی ۱۴۰۵)[۴]، المقریزی[۵] (متوفی ۱۴۴۲)[۶]،

---

۱ دیکھیے GAL, loc. cit. ۔ چند اوراق کے علاوہ جو برلن کی اسٹیٹ لائبریری میں محفوظ ہیں اس کتاب کا واحد موجود مخطوطہ MS. Laud or 112 ہے جو بوڈلین لائبریری میں محفوظ ہے۔ راقم نے اس مخطوطہ کا تنقیدی متن، ترجمہ اور حواشی کے ساتھ اپنے تحقیقی مقالہ کے طور پر کیلیفورنیا یونیورسٹی (جون سنہ ۱۹۵۶ ع) میں پیش کیا ہے۔

۲ ابن قاضی شہبة الأسدی. الذیل علی تاریخ الاسلام للذهبی (مخطوطة پیرس رقم ۱۵۹۹) دیکھیے اوراق ۱۲۲a، ۱۲۸b، ۱۲۹a۔

۳ ابن حجر العسقلانی: إنباء الغمر بأبناء العمر (مخطوطة پیرس رقم ۱۶۰۳) اوراق ۱۳۱a، ۱۳۵b۔

۴ ابن الفرات: تاریخ ابن الفرات (بیروت، ۳۸-۱۹۳۶) جلد ۹: ۲ ص ۴۶۲

۵ کتاب السلوک لمعرفة دول الملوک (مخطوطة پیرس رقم ۱۷۲۸) ۲۵۷a۔

۶ العینی: عقد الجمان فی تاریخ أهل الزمان (مخطوطة پیرس رقم ۱۵۴۴) ورق ۶، اور ۷۹۹ ہجری کے وفیات۔

## آٹھویں صدی ہجری کے دمشق میں سماجی بحران[1]

آٹھویں صدی ہجری / چودھویں صدی عیسوی کے اواخر میں دمشق میں ایک ایسا واقعہ پیش آیا جو اس دور کے سماجی بحران کی عکاسی کرتا ہے۔ ازمنۂ وسطیٰ کے مسلمان مؤرخ اگرچہ عام طور پر اس دور میں سرکاری عہدوں پر تقررات، معزولیوں اور درباری کارروائیوں کے جزوی حالات تک کو بڑی توجہ کے ساتھ قلم بند کرتے ہیں۔ لیکن انھوں نے مختصراً بھی کہیں اُن حالات کا ذکر نہیں کیا ہے جو اس دور میں عوام کی زندگیوں پر اثرانداز ہو رہے تھے اور جو اِس دور کی عام روش کو ظاہر کرسکتے تھے۔[2] چودھویں صدی کے دمشق کے ایک مصنف محمد بن محمد بن صصری نے (جو ۱۳۹۷م تک زندہ تھا)[3] جس کی اب صرف ایک تصنیف الدرّ المضیئة فی دولة الظاهرية باقی

---

۱ یہ مضمون امریکی مستشرق Prof. William M. Brinner کا لکھا ہوا ہے۔ جناب فرید احمد برکاتی، ریسرچ اسکالر شعبۂ عربی، مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ نے اسے مجلۂ علوم اسلامیہ کے لیے اردو میں منتقل کیا ہے۔

۲ اس سلسلہ میں المقریزی کی کتاب «اغاثة الامة بكشف الغمة» (قاہرہ ۱۹۴۰ء) ایک اہم استثنا کی حیثیت رکھتی ہے۔ اس میں مثال کے طور پر، نہ صرف یہ کہ مختلف زمانوں میں مصر کی معاشی حالت کا جائزہ لیا گیا ہے بلکہ اس زمانہ کے سماج کی سطحیت کو بھی واضح کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔

۳ دیکھیے GAL ۲ : ۲۸۔ بروکلمان نے اس لفظ کو Saṣarrā لکھا ہے، بعض نے صَصَری Saṣari استعمال کیا ہے۔ لیکن جس طرح ہم نے اس لفظ کو لکھا ہے اسی طرح بہت سے مصنفین مثلاً Zetterstéen، ہارٹ مان، Wiet اور Sauvaget نے استعمال کیا ہے۔

کرد علی نے اپنی کتاب « کنوز الأجداد » میں کتاب المکافاۃ کے درج کردہ اشعار کے علاوہ ایک اور شعر اسی کتاب سے درج کیا ہے وہ یہ ہے : [1]

ظللنا بها نستنزل الدنّ صفوہ  فینزل أقباساً بغیر لهیب

مصادر :

مقدمۂ کتاب المکافاۃ از محمود محمد شاکر اور مقدمۂ العہود الیونانیہ از عبدالرحمن بدوی کے علاوہ مندرجۂ ذیل کتابیں :

احمد بن یوسف : کتاب المکافاۃ ، تحقیق الأستاد محمود محمد شاکر قاہرہ ، ۱۹۴۰
احمد بن یوسف : العہود الیونانیة ، تحقیق الدکتور عبد الرحمن البدوی ، قاہرہ ، ۱۹۵۴ ع
یاقوت الحموی : معجم الأدباء ، طبعة احمد الرفاعی ، بیروت ، ۱۹۵۵
ابن ابی اصیبعة : عیون الأنباء فی طبقات الأطباء طبعة ملّر ، قاہرہ ، ۱۸۸۲ ع
ابن القفطی : اخبار العلماء باخبار الحکماء ، لیبسک ، ۱۹۰۳
بروکلمان : تاریخ آداب اللغة العربیة (بزبان جرمن) لیڈن ، ۱۹۳۶ - ۱۹۴۹
الزرکلی : الأعلام ، ( طبع دوم ) قاہرہ ، ۱۹۵۴ - ۱۹۵۹
عمر رضا کحالة : معجم المؤلفین ، دمشق ، ۱۹۵۷ ع
کرد علی : کنوز الأجداد ، دمشق ، ۱۹۵۰ ع

[1] کرد علی : کنوز الأجداد ، ۱۳۱

تو خود احمد بن یوسف کی تصریح موجود ہے کہ یہ دونوں کتابیں اس کے باپ کی لکھی ہوئی ہیں۔[1] اور یقین ہے کہ یاقوت کو غلط فہمی ہوئی ہے۔ «کتاب المکافاۃ» کے مرتب محمود محمد شاکر کا خیال کہ «أخبار المنجمین» بھی اس کے باپ کی لکھی ہوئی اور اس کی نسبت احمد بن یوسف کی طرف درست نہیں،[2] قرین قیاس نہیں ہے۔ اس لیے کہ ابن القفطی نے احمد بن یوسف کا ذکر اپنی کتاب «أخبار الحکماء»[3] میں صرف منجم کی حیثیت سے کیا ہے۔

پہلے ذکر آچکا ہے کہ احمد بن یوسف کے اشعار قدیم مصادر میں بھی بہت کم ملتے ہیں۔ اس نے شعر کثرت سے نہ کہے ہوں لیکن وہ شاعری میں بند نہ تھا۔ اس نے خود لکھا ہے کہ اپنے ایک شاعر دوست ابو العباس سوّار ابن ابی شراعہ کو اس کی طلب پر کوئی پچاس ورق کے قریب اپنے شعر لکھ کر بھیجے تھے[4] افسوس ہے کہ اب تلاش کے باوجود پانچ چھ شعر سے زائد نہیں ملتے۔ یہ ذیل میں درج کیے جاتے ہیں۔

قال أحمد بن يوسف في المختفرين :[5]

جزى اللهُ خيراً معشراً حقنوا دمي　　وقد شُرعَت نحوي المثقفة السُّمْرُ

دراهمهم مبذولة لضعيفهم　　وأعراضهم من دونها البيض والسُّمْر

إذا ما أغاروا واستباحوا غنيمةً　　أغار عليهم في رحالهم الشكرُ

وإن نزلوا قُطْراً من الأرض شاسعاً　　فما ضرّه الا يكون بها قَطْرُ

وقال لعلي بن المظفر الكرخي حينما سأله عن حاله.[6]

يكفيك من سوء حالي إن سالتَ به　　أني إلى ثوب طمر في الكوانين

---

۱ المکافاۃ : ۱۲۸

۲ مقدمة كتاب المكافاة : ۹

۳ أخبار الحكماء : ۸۶

۴ سألني أن أكتب له شيئاً من شعري ، فكتبت له مقـدار خمسين ورقة منه [illegible]

( المكافاة : ۵۲)

۵ كتاب المكافاة : ۲۲

۶ معجم الأدباء (۵ : ۱۶۰)

۱۲۵۹ھ/۱۹۴۰ع میں شایع کیا ہے. اس ایڈیشن میں یہ نہیں بتایا گیا ہے کہ کتاب کا اصل نسخہ کہاں موجود ہے اور کس زمانے کا لکھا ہوا ہے. اس کا تیسرا ایڈیشن، معلوم ہوا ہے کہ وزارۃ المعارف نے قاہرہ سے شایع کیا ہے، لیکن راقم کی نظر سے نہیں گزرا ہے.

۱۲ــ کتاب حسن العقبی، ابن ابی اصیبعہ کی نظر سے یہ کتاب گزری تھی، اس نے اپنی کتاب «عیون الأنباء» میں کچھ حصے نقل کیے ہیں. «کتاب المکافاۃ» طبع محمود محمد شاکر کے آخر میں یہ مختصر رسالہ جو ناقص الاول ہے، چھاپ دیا گیا ہے. ابتدائی سطور (یا صفحے؟) اصل کتاب سے غائب ہیں اور عبارت درمیان سے شروع ہوجاتی ہے.[1]

۱۳ــ العہود الیونانیۃ. حیرت ہے کہ قدماء میں کسی مصنف نے اس کتاب کا ذکر نہیں کیا، اس کا ایک ہی نسخہ اب تک معلوم ہوا ہے اور وہ پیرس کے کتب خانۂ ملّی میں محفوظ ہے.[2] اسے پہلی بار جمیل بک العزیز نے بیروت سے کتاب السیاسۃ لأفلاطون، استخراج احمد بن یوسف کے عنوان سے شایع کیا عبد الرحمن بدوی نے پہلی مرتبہ اس کا تنقیدی ایڈیشن قاہرہ سے سنہ ۱۹۵۴ع میں شایع کیا

یاقوت الحموی[3] اور اس کی اتباع میں بدوی[4] نے احمد بن یوسف کی تصنیفات کی فہرست میں «أخبار الأطباء»، «کتاب الطبیخ» اور «کتاب أخبار ابراہیم بن المہدی» کو بھی داخل کردیا ہے، جبکہ یہ بات تقریباً یقینی ہے کہ یہ کتابیں اس کے باپ یوسف بن ابراہیم کے قلم کی رہین منت ہیں. اس کا ضعیف امکان ہے کہ یوسف نے «اخبار المتطببین» یا «اخبار الاطباء» لکھی ہو اور اس کے بیٹے نے بھی اسی موضوع پر قلم اٹھایا ہو یا اپنے باپ کی کتاب میں اضافے کیے ہوں، لیکن «الطبیخ» اور «اخبار ابراہیم بن المہدی» کے متعلق

---

۱ یہ کتاب قاہرہ سے ۱۹۴۰ع میں طبع ہوئی.

۲ رقم: عربیہ ۲۳۱۶

۳ معجم الأدباء (۵: ۱۶۰)

۴ مقدمۃ العہود الیونانیۃ: ۲۸

کے آخری دن وہیں گذارے۔ اس کی وفات یاقوت کے خیال کے مطابق سنہ ۳۴۰ھ میں ہوئی۔[1] ابن تغری بردی اور دوسرے مصنفین اس کے سال وفات کے متعلق خاموش ہیں۔

احمد بن یوسف کی زندگی کے متعلق جو اطلاعات ملتی ہیں وہ بہت تشنہ ہیں، وہ غالباً مصر میں پیدا ہوا، بدوی کے خیال کے مطابق اس کی پیدائش سنہ ۲۵۵ھ ــ ۲۶۰ھ کے درمیان ہوئی۔[2] لیکن محمود شاکر اس کا سال ولادت سنہ ۲۴۰ھ کے لگ بھگ بتاتے ہیں[3] اس کی تعلیم و تربیت اس کے باپ یوسف بن ابراہیم کی نگرانی میں ہوئی۔ قیاس ہے کہ مصر کے فاضل اساتذہ کی رہنمائی میں اس نے منطق، حساب و ہندسہ ونجوم، شعر و ادب، اخبار و روایات کی تکمیل کی۔ وہ اپنی ان تصنیفات میں جو ہم تک پہنچی ہیں مصریوں سے روایتیں نقل کرتا ہے۔ بغداد کے متعلق اس نے جو کچھ لکھا ہے اپنے باپ کے حوالے سے لکھا ہے جس کی زندگی بغداد میں اہل بغداد کے ساتھ گذری تھی۔ یاقوت اس کی انشا پردازی، اس کی فصاحت و بلاغت، اس کی شاعری، حسن مجالست اور خوش گفتاری کا مداح نظر آتا ہے۔[4] اس کے شعر بہت کم ملتے ہیں، اپنے چند شعر اس نے «کتاب المکافاة» میں درج کیے ہیں۔[5] احمد بن طولون کے عہد میں غالباً اس نے کتابت و انشا پردازی کا کوئی عہدہ قبول نہیں کیا بلکہ وہ اپنی جائداد کی دیکھ بھال کرتا رہا اور آزادانہ زندگی گذارتا رہا لیکن تالیف و تصنیف اور مطالعہ کا سلسلہ برابر جاری رہا۔ وہ نثر کا ایک ممتاز ادیب تھا اور جیسا کہ لکھا گیا شعر و شاعری میں بھی بند نہ تھا لیکن اس کی اصل دلچسپی طب، نجوم و حساب اور تاریخ سے تھی۔ نجوم سے اس کی گہری واقفیت کا اندازہ اس شرح سے ہوتا ہے جو اس نے بطلیموس کی کتاب «الثمرة» پر تحریر کی ہے، ابن القفطی نے اس

---

۱ معجم الادباء (۵: ۱۵۹)
۲ احمد بن یوسف الکاتب: العہود الیونانیة (مقدمه): ۲۶
۳ مقدمة کتاب المکافاة: ک
۴ معجم الادباء (۵: ۱۵۹ ـ ۱۶۰)
۵ کتاب المکافاة: ۳۲ ـ ۵۲، نیز دیکھیے معجم الادباء (۵: ۱۶۰)

ہوا، اس نے «اخبار الأطباء» اور «کتاب الطبیخ» کے علاوہ ابراہیم کی زندگی پر ایک کتاب «اخبار ابراہیم بن المہدی» بھی تصنیف کی ابراہیم کی روپوشی کے زمانے میں وہ بھاگ کر مصر یا شام چلا گیا اور سنہ ۲۰۳ھ سے سنہ ۲۱۰ھ تک وہیں مقیم رہا. جب خلیفۂ مامون عباسی نے ابراہیم کو معاف کردیا اور ابراہیم بغداد واپس آگیا تو یوسف بھی بغداد پہنچا اور اس کے ساتھ پھر وابستہ ہوگیا اور ابراہیم کی وفات (سنہ ۲۲۴ھ) تک وہ بغداد ہی میں رہا. سنہ ۲۲۵ھ میں کچھ دنوں کے لیے وہ دمشق بھی گیا لیکن پھر بغـــداد واپس آگیا اور کم از کم معتصم کی وفات (سنہ ۲۲۷ھ) تک وہ بغداد میں موجود تھا. معتصم کی وفات کے بعد وہ قاہرہ پہنچا جہاں احمد بن طولون کے عہد میں یوسف بن ابراہیم کی وفات ہوئی، اس کا سال وفات سنہ ۲٦۰ھ کے لگ بھگ ہونا چاہیے[1].

دولت طولونیہ کے زوال (سنہ ۲۹۲ھ) کے بعد جب خلیفۂ عباسی المکتفی باللہ کی طرف سے محمد بن سلیمان مصر کا حاکم مقرر ہوا تو سابقہ حکومت کے سارے متوسلین عتاب میں آئے اور اکثر دردناک سزائیں دے کر مارے گئے. احمد بن یوسف بڑے اضطراب کے عالم میں تھا کہ محمد بن سلیمان نے جو خود عالم اور ادیب تھا اور احمد بن یوسف کے علمی کارناموں سے ناواقف نہ تھا، خود رقعہ لکھ کر اسے بلا بھیجا، اس کے شعر سن کر داد دی اور اس کی تکریم و تعظیم کی[2]. احمد، دولت طولونیہ کے خاتمے کے بعد اخشیدیوں کے دور ولایت میں مصر ہی میں مقـــیم رہا. سنہ ۲۹۲ھ سے سنہ ۳۴۰ھ تک یعنی طولونیوں کے زوال کے بعـــد سے اس کی موت تک کے واقعات پردۂ تاریکی میں ہیں. ایسا معلوم ہوتا ہے کہ وہ ایک بار علی بن عیسی ابن داؤد بن الجراح وزیر کے پاس بغداد ضرور گیا تھا (جیسا کہ لکھا جا چکا ہے) اور وہاں اس نے «مختصر المنطق» تصنیف کی اور ابن الجراح کے نام سے اس کا انتساب کیا، پھر وہ غالباً مصر آکر سکونت پذیر ہوگیا اور اس نے زندگی

---

۱ المکافاۃ: ۵۰-۵۲

۲ دیکھیے مقدمۂ کتاب المکافاۃ: ۳-۵

# احمد بن یوسف الکاتب المعروف بابن الدایة

پروفیسر مختار الدین احمد ٭

ابوجعفر احمد بن یوسف بن ابراہیم المعروف بابن الدایة مصر کی دولت طولونیہ کے مشاہیر مصنفین میں ہے لیکن افسوس ہے کہ یاقوت الحموی کی معجم الادباء کے علاوہ کسی کتاب میں اس کی زندگی کے حالات نہیں ملتے، اور یاقوت نے بھی حالات تفصیل سے نہیں لکھے۔ اس میں اختلاف ہے کہ «ابن الدایہ» احمد بن یوسف کا عرف ہے یا اس کے باپ کا۔ یاقوت الحموی کا خیال ہے کہ ابن الدایہ اس کا باپ یوسف بن ابراہیم ہے[1]۔ یوسف کی ماں نے ابراہیم[2] بن المہدی برادر ہارون الرشید کی رضاعت کی تھی اس لیے یوسف ابن الدایة کے عرف سے مشہور ہوا۔ لیکن احمد بن یوسف الکاتب کی کتاب «المکافاة» سے یاقوت کے بیان کی تردید ہوتی ہے اور معلوم ہوتا ہے کہ یوسف، ہارون الرشید[3] کے بیٹے معتصم کا رضاعی بھائی تھا[4]۔

یوسف بن ابراہیم سنہ ۱۰۰ ھ میں پیدا ہوا، جس سال معتصم کی ولادت ہوئی۔ اس کی تعلیم و تربیت معتصم اور ہارون رشید کے دوسرے بچوں کے ساتھ ہوئی۔ اس نے حساب، طب، اخبار و روایات، انشا اور شاعری کی تعلیم حاصل کی۔ اس نے ہارون الرشید کے شاہی طبیب جبرائیل بن بختیشوع، اسماعیل بن ابی سہل بن نوبخت، ایوب بن الحکم البصری المعروف بالکسروی، احمد بن رشید الکاتب اور احمد بن ہارون الشرابی سے مختلف علوم کی تحصیل کی۔ اس نے ابراہیم بن المہدی کی صحبت اختیار کی اور اس سے بڑا فیض اٹھایا۔[5] بعد میں وہ ابراہیم کی جائداد کا نگراں اور اس کا سکریٹری مقرر

---

۱ یاقوت الحموی: معجم الادباء (۵: ۱۰۳، طبعة الرفاعی۔
۲ سال ولادت سنہ ۱٦۲ ہجری
۳ سال وفات ہارون سنہ ۱۹۳ ھ
۴ احمد بن یوسف الکاتب: المکافاة ص ۱۳٦
۵ معجم الادباء (۵ : ۱۵۵) بحوالۂ تاریخ دمشق مؤلفۂ ابن عساکر الدمشقی۔

---

٭ پروفیسر مختار الدین احمد، صدر شعبۂ عربی، مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ

١٨ ولا تنس إذ بين بعيد وإذ أدا[1]     لـه سبب للعرم دونك مدمجٌ

١٩ ولاتنسَ إذ تُكسى[2] غداً منك وحشةً     مجالسُ فيهنّ المناكبُ تنسج

٢٠ ولا بدّ من بيت انقطاعٍ و وحدةٍ[3]     وإن سرّك البيت العتيق المدبّج

٢١ و للغىّ أحياناً سبيل مشبّه     ولكن سبيلُ الرشد أهدى وأبهج

٢٢ وإنّ القلوب لو توفّت[4] يقينها     لتصفو على روح الحياة وتثلج

٢٣ ألم ترَ أن الجدّ يبرق صفوه     وإن كان أحياناً به الهزل يمزج

. . . . . .

٢٤ وكم خامدٍ تخفيه ضغطةُ حفرةٍ     وقد كان فى الدنيا يصيح ويرهج

٢٥ إذا ما انقضى لهو امرىءٍ فكأنه     تحشّف زهرٍ أو كتاب يمجمج

على گڑھ        مختار الدين احمد

❦ ❦ ❦

---

١ . كذا فى الأصل ولم اهتد الى الصواب

٢ فى الأصل: «تكسا» وهى تصحيف .

٣ فى الأصل المخطوط: «وجدة»

٤ الأصل: «توجت». والصحيح ان شاء الله «توخت». وخى الأمر: قصد، وتوخى الأمر: تطلبه دون سواه .

٣٦ يضربن خلف سريره فوق المعاصم و النحور
٣٧ أو كنت محترساً بما في الأرض من سبع عقور[1]

وقال أيضاً في الزهد:[2]

. . . . . .

٢ وذو البغش[3] مرهوب و ذو الصح آمن و ذو الطيش مدحوض و ذو الحق يفلج

. . . . . .

٨ ألا! إنّ أملاكاً سمت و تبهّجت ولكنّها بادت و باد التبهّج
٩ ألا! غرّت الدنيا رجالاً عهدتهم ألا! ربّما راحوا عليها وأدلجوا

. . . . . .

١٢ تذكر ولا تنس المعاد ولا تكن كأنّك مخلاً[4] الملاعب ممرج
١٣ ولا تنسَ إذ أنت المولول[5] حوله ونفسك من بين الجوانح تخرج
١٤ ولا تنسَ إذ أنت المسجّى بثوبه وإذ أنت في كرب السياق تحشرج[6]
١٥ ولا تنسَ إذ أنت المعزّى قريبه وإذ أنت في بيض من الربط[7] مدرج
١٦ ولا تنس إذ يهديك قوم إلى الثرى[8] إذا ما تهدوكاه اشنوا[9] لم يعرّجوا
١٧ ولا تنس إذ قبرُ و إذ من ترابه عليك به ردم[10] ولبن مشرّج[11]

---

١ - عقره: جرحه ونحره، والعقور: الذي يعقر من الحيوان وغيره.

٢ الكلمة في ديوانه: ٦٢، وأولها:

خليليّ إنّ الهمّ قد يتفرج ومن كان يبغي الحق فالحق أبلج

والأبيات اثبتناها هنا ليست بموجودة في ديوانه.

٣ الأصل: العيس

٤ كذا في الأصل

٥ ولولت المرأة: رفعت صوتها بالبكاء والصياح

٦ حشرج حشرجة: ردد صوته ونفسه في حلقه عند الموت

٧ الربطة ج رياط و ربط: الكفن.

٨ الثرى: الأرض.

٩ الكلمة في الأصل بدون نقاط ولعله «اشنوا»، واثنى الشيء: انعطف بعضه على بعض وتقارب طرفاه، واثنى في مشيته: تمايل.

١٠ هكذا في الأصل، والردم الصق وهو السد، وردم الحفرة: سدها.

١١ شرّج الحجارة: نضدها وضم بعضها الى بعض.

١٢ أهلَ القبور تُبليتم بعد النضارة والحبور[1]

١٣ أهلَ القبور أما لكم حرك إلى يوم النشور

١٤ الله جاركه يا أخسسّ من اللجاجة[2] والنفور

١٥ واذكر تخطاك غداً على تلك القناطر و الجسور

١٦ و اذكر عبورك فوقهـنَّ إذا دُعيتَ إلى العبور

١٧ فى يوم تقلب بالسلا م ويوم تقلب بالثبور[3]

١٨ ما لى أراك إلى الهدى تخطو خطى الجمل الكسير[4]

١٩ و لقد أتاك محمد فأتى ببرهانٍ و نور

٢٠ والنصح من ثمر التقى والغش[5] من ثمر الفجور

٢١ ولربّ صاحب شرّةٍ قد صار بعد إلى الفتور

٢٢ لا تحلبنّ إذا احتلبتَ الحلم من رأيٍ شطور[6]

. . . . .

٢٦ بالقانعات الغاديا ت الرّائحات إلى الوكور

. . . . .

٢٨ إنّ المخيلة ربّما شهدت لمطمعةٍ بزور

. . . . .

٣٢ إنّ الحوادث ربما برّزنَ ربّات الخدور

٣٣ مستلبات معولا تٍ ناشراتٍ للشعور

٣٤ تبكى فتًى ضخماً بجا له مهتكة الستور

٣٥ و أمامهنّ الشخص فو ق مناكب النفر الحضور[7]

---

١ الحبر، جمعه أحبار وحبور: السرور والنعمة

٢ اللجاجة: العناد فى الخصومة والتمادى فيها.

٣ اللفظة غير واضحة وهى أقرب أن تقرأ «الثبور» وهى الهلاكة.

٤ الأصل: الحمل، والجمل العق، والخطى جمع الخطوة وهى مسافة ما بين القدمين عند المشى، وناقة كسير اى منكسرة إحدى القوائم.

٥ الكلمة قريبة من «الغش» وهى محرفة، والصواب الغش وهى: الكدر من كل شىء وسواد القلب.

٦ حلب الدهر اشطره: جرب الأمور اى خيره وشره، وفى المثل: احلب حلباً لك شطره.

٧ الأصل: «الحصور» والصواب ما اثبتناه

ابوالعتاهیة کا ارجوزہ «ذات الأمثال» چارہزار ابیات پر مشتمل تھا۔ بیروت ایڈیشن میں اس ارجوزے کے صرف ۳۶ شعر ملتے ہیں۔ دیوان اور دوسرے مصادر میں زیادہ تر اشعار زہدیات، حکم و نصائح، مواعظ و امثال کے مضامین پر مشتمل ملتے ہیں، لیکن اس شاعر کے مدائح، اس کے ہجویات، اس کے مراثی، اس کے غزلیہ اشعار کیا ہوئے؟ دیوان اور دوسرے مطبوعہ مصادر میں ان مضامین کے اشعار جو موجود ہیں ان کی تعداد بہت کم ہے اور یقین ہے کہ ابو العتاهیة نے اس سے بہت زیادہ شعر کہے ہوں گے۔ اگر قدیم غیر مطبوعہ مصادر تلاش کیے جائیں تو اس کے مزید اشعار اب بھی دستیاب ہوسکتے ہیں۔

آج کی صحبت میں «جمهرة الإسلام» کے خطی نسخے سے جو ہالینڈ میں محفوظ ہے (C(l. 287) دو قطعات کے ایسے اشعار پیش کیے جاتے ہیں جو دیوان طبع بیروت سے غیرحاضر ہیں اور دیوان کی اس روایت میں بھی موجود نہیں جسے ابن عبد البر نے مرتب کیا تھا اور جس کا قلمی نسخہ جامعہ اوپسالا کے کتاب خانے میں محفوظ ہے۔

قال ابو العتاهية فی الزهد:[1]

. . . .

۲ طوبىٰ لكلّ مفكّرٍ ولكل محتسبٍ صبور

. . . . .

۴ عمّرتِ یا دنیا بکــــــلّ فتى موانى العقل بورِ[2]

۵ منّيتنا و غررتنــــا بالزور يا دار الغرور[3]

. . . . .

۱۱ أهل القبور أ فيكم منكلم أهـل القبـور

---

۱ من كلمة أولها:

ـه عاقبة الأمور طوبى لمتبع ذكور

وهي الموجودة في ديوانه: ۱۱۲ (طبعة الآباء اليسوعيين، بيروت، ۱۹۲۴م) في ۱۹ بيتاً. والأبيات التي اثبتناها هنا ليست في ديوانه المطبوع ولا هي توجد في مصادر أخرى.

۲ البور: الرجل الفاسد والهالك الذي لا خير فيه.

۳ رواية الديوان: منيتنا وغررتنا يا دار أرباب السرور

اس کا ایک نسخہ ہے۔ میری استدعا پر انھوں نے مقدمہ کے صفحات کے عکس بھیجنے کا وعدہ کیا تاکہ دونوں نسخوں کو پیش نظر رکھ کر میں مقدمہ شائع کروں۔

ٹوبنگن کے نسخۂ دیوان کے مطالعہ کے بعد میری خوشی دوگنی ہوگئی۔ کچھ تو اس لیے کہ ابن عبدالبر کی روایت مجھے دستیاب ہوگئی، جس سے اب تک علمی حلقہ واقف نہ تھا، اور کچھ اس لیے کہ مسلم بن محمود الشیزری کی نایاب کتاب «جمهرة الاسلام ذات النثر والنظام» پر جس کا وحید نسخہ لائیڈن میں محفوظ ہے، میں جامعۂ آکسفورڈ میں پروفیسر سرہملٹن گب کی نگرانی میں ڈاکٹریٹ کے لیے ایک مقالہ لکھ رہا تھا اور کتاب میں مندرج منظومات و منثورات کا مقابلہ اہم اور قدیم مخطوطات و مطبوعات سے کر رہا تھا مجھے یہ دیکھ کر خوشی ہوئی کہ جمهرة میں ابوالعتاهية کے مندرجہ دو زہدیہ قطعات کے کچھ اشعار (جو میرے علم میں ایسے نایاب ہیں کہ آج تک کسی ماخذ میں نہیں ملے) ابن عبدالبر کی روایت سے بھی غیرحاضر ہیں۔

مختصر یہ کہ ابن عبدالبر کی روایت کے علاوہ دیوان ابی العتاهية کی کوئی اور روایت نہیں ملتی۔ اگرچہ یہ یقین نہیں آتا کہ ابو العتاهية اور ابن عبدالبر کے درمیانی زمانے میں جس میں کئی صدیوں کا فرق ہے کسی شخص نے بھی ابوالعتاهية کے اشعار جمع کرنے کی کوشش نہیں کی ہو۔ بہرحال کسی نے اگر اس زمانے میں یا پانچویں صدی ہجری کے بعد اس کا دیوان جمع کیا بھی ہو تو اب وہ مفقود ہے۔

آج جو ابوالعتاهية کے اشعار ہمیں مطالعہ کے لیے ملتے ہیں وہ یا تو قدیم عربی مصادر میں بکھرے ہوئے ملتے ہیں یا دیوان کا وہ ایڈیشن ہے جسے بیروت کے عیسائی فضلاء نے ۱۸۸٦م میں مرتب کرکے شائع کیا ہے اور دیوان کی کسی دوسری روایت کی غیرموجودگی کی وجہ سے اب تک اس کے چار ایڈیشن نکل چکے ہیں میرے پیش نظر سنہ ۱۹۲۷ کا ایڈیشن ہے، اس کے بعد بھی کوئی ایڈیشن نکلا ہو تو تعجب نہیں۔ ظاہر ہے کہ یہ دیوان، شاعر کے سارے کلام پر مشتمل نہیں۔ ابو الفرج الاصفہانی کے قول کے مطابق

# ابو العتاهية کے کچھ غیر مطبوعہ اشعار

پروفیسر مختار الدین احمد*

اسماعیل بن القاسم ابو العتاهیة (۱۳۰ھ - ۲۱۰ھ) کا دیوان شعر اس کی وفات کے بہت بعد تک مرتب نہیں ہوا. چوتھی صدی ہجری کے اواخر اور پانچویں صدی کے نصف اول کے مشہور اندلسی مصنف ابن عبدالبر النمری (۳۶۸ھ - ۴۶۳ھ) کے متعلق ہمیں اطلاع ہے کہ انہوں نے ابوالعتاهیة کا دیوان مرتب کیا تھا، یہ زیادہ تر «زہدیات» پر مشتمل ہے اور ترتیب دیوان سے ان کا اصل مقصد یہ تھا کہ شاعر کو ملحد و زندیق ہونے کے الزام سے بچائیں اور اس اتہام سے بری کریں کہ وہ موت و فنا کا تو ذکر کرتا ہے لیکن نشور و معاد، وعد و وعید اور جنت و دوزخ کا ذکر نہیں کرتا. ابن عبدالبر کے مرتب کردہ دیوان کی اطلاع سب سے پہلے «الأنوار الزاهیة فی شرح دیوان ابی العتاهیة» اور پھر ان کی ایک تصنیف «جامع بیان العلم وفضله وما ینبغی فی روایته وحمله» سے ہوئی جس میں انہوں نے جمع دیوان کا ذکر کیا ہے. اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ اس کتاب کی تصنیف سے پہلے وہ «دیوان ابی العتاهیة» مرتب کر چکے تھے. ۱۹۵۴ اور ۱۹۵۶ میں دوبار مجھے جرمنی جانے اور کتب خانۂ شاہی برلین کے اس ذخیرۂ کتب کو دیکھنے کا موقع ملا جو ماربرگ اور ٹوبنگن کی جامعات کے کتاب خانوں میں محفوظ ہیں. ٹوبنگن میں حسن اتفاق سے مجھے دیوان ابی العتاهیة کی اس روایت کے مطالعے کا اتفاق ہوا جسے ابن عبدالبر نے مرتب کیا تھا. یہ قدیم نسخہ خط مغربی میں ۶۰۳ ہجری کا لکھا ہوا ہے، اس کی ابتدا میں جامع دیوان ابن عبدالبر کا تحریر کردہ ایک مفید مقدمہ ہے. میں نے اُسی وقت اس کی نقل لے لی تھی اور اُسے علحدہ شائع کرنے کا خیال تھا لیکن ڈیرہ کے دوران قیام میں مجھے الاستاذ رشاد عبدالمطلب نے بتایا کہ کتب خانۂ ظاہریہ دمشق میں بھی

---

*پروفیسر مختار الدین احمد، صدر شعبۂ عربی، مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ

| | | شمارۂ بیت |
|---|---|---|
| بس | Yābis | ۴۴ |
| س | Yās | ٥٨ |
| د | Yad | ٣٢ |
| عوق | Y'aūq | ١۴ |
| قظ | Yagz | ٥٢ |
| ب | Yālab | ٨۴ |

| | | شمارۂ بیت |
|---|---|---|
| یلمق | Yalmaq | ١٢ |
| یم | Yamm | ١٦٠ |
| یمان | Yamān | ١٢٨ |
| یوح | Yūh | ١٢٢ |
| یوم | Yaum | ١٣۴ |

| | | شمارۂ بیت |
|---|---|---|
| مغفر | Mighfar | ٨٣ |
| مغرفه | Mighrafah | ١٠٥ |
| مغنی | Mughnne | ١١۴ |
| مفاصل | Mafāsil | ٢١ |
| مفتان | Maftān | ۴٠ |
| مقود | Miqwad | ٩٣ |
| مکان | Makān | ١۴٥ |
| مکر | Makr | ٥٦ |
| مکنت | Maknat | ٥۴ |
| ملاخی | Malakhi | ٢١٠ |
| ملان | Malān | ١١٦ |
| ملک | Malak | ١٣ |
| مملحه | Mimlahah | ١٠٨ |
| من | Mann | ١١٣ |
| منات | Manāt | ١٣ |
| منتشی | Muntashi | ١١٨ |
| منجنون | Minjanūn | ١٣۴ |
| منزل | Manzil | ١٥٥ |
| منشار | Minshār | ١٠٠ |
| منفخ | Minfakh | ٩٩ |
| منون | Munūn | ١٣٢ |
| موالید | Mawālid | ١٦ |
| موقد | Mauqid | ١٠٥ |
| مهجه | Mahjah | ٨ |
| مهره | Muhrah | ٨۴ |

| | | شمارۂ بیت |
|---|---|---|
| مهمه | Mahmah | ١۴٣ |
| میثره | Maytharah | ٩٢ |

(حرف النون)

| | | |
|---|---|---|
| ناب | Nāb | ٢٦ |
| نار | Nār | ١٠٢ |
| ناقه | Nāqah | ٨٨ |
| نبی | Nabí | ٩ |
| نجح | Najḥ | ٥٨ |
| نجد | Najd | ١۴٣ |
| نجم | Najm | ١٢۴ |
| نجم | Najam | ١٦۴ |
| نحاس | Nuhās | ١۴ |
| نحاس | Nahas | ١٦٢ |
| نحل | Nahl | ١٨٠ |
| نـد | Nidd | ٣٩ |
| ندا | Nadā | ١٣١ |
| ندی | Nadiyy | ۴١ |
| نزل | Nuzul | ١٠١ |
| نسر | Nasr | ١٢ |
| نسر | (Nasr,Nisr) | ١٩٣ |
| نصل | Naṣl | ٨٦ |
| نضار | (Nudār, Nidār) | ١٦١ |
| نطفه | Nutfa | ١٩ |
| نجعه | Naj'ah | ١٨٩ |

| | | شمارهٔ بیت |
|---|---|---|
| كعب | Ka'b | ۳۳ |
| كلب | Kalb | ۱۹۲ |
| كليف | Kalīf | ۱٦۸ |
| كليه | Kulyah | ۳۰ |
| كم | Kumm | ٦۳ |
| كمثرى | Kummaththarā | ۱۷۸ |
| كمون | Kammūn | ۱٦۹ |
| كمى | Kamiyy | ۷۷ |
| كنانه | Kināuah | ۸۵ |
| كوب | Kūb | ۱۰۷ |
| كوع | Kū' | ۳۴ |
| كوكب | Kaukab | ۱۲۷ |
| كوه | Kuwwah | ۱۵۴ |
| كهل | Kahl | ۵۹ |
| كهكب | Kahkab | ۱۹۹ |
| كير | Kīr | ۹۹ |

( حرف اللام )

| | | |
|---|---|---|
| لات | Lat | ۱۲ |
| لاحب | Lāhib | ۱۵۹ |
| لب | Lubb | ۸ |
| لبان | Libān | ۱۱۱ |
| لبد | Libd | ۹۰ |
| لبن | Laban | ۱۵۲ |
| لبوه | Labwah | ۱۸۵ |

| | | شمارهٔ بیت |
|---|---|---|
| لجام | Lijām | ۹۳ |
| لجين | Lajīn | ۱٦۱ |
| لحم | Lahm | ۲۰ |
| لحمان | Lahman | ۱۹ |
| لخلخه | Lakhlakhah | ۱۱۹ |
| لدن | Ladn | ۳۵ |
| لسان | Lisān | ۲۴ |
| لصف | Laṣaf | ۲۱۱ |
| لعب | Lab | ۹۵ |
| لوا | Liwā | ۸۱ |
| لوح | Lauh | ۱۴۸ |
| لوز | Lauz | ۱۷۵ |
| لؤلؤ | Lūlu' | ۷۴ |
| لهام | Luhām | ۷۹ |
| لهو | Lahw | ۹۵ |
| ليث | Layth | ۱۴۸ |
| ليل | Layl | ۱۳۴ |
| لين | Lin | ۳۵ |

( حرف الميم )

| | | |
|---|---|---|
| ماحور | Makhūr | ۱۱۷ |
| مالک | Malik | ۱۱ |
| ماوى | M'awā | ۱۵۵ |
| مائده | Māidah | ۱۰۸ |
| مبتهج | Muhtabij | ۵۰ |

| | | شمارهٔ بیت |
|---|---|---|
| قربوس | Qarbūs | ٩٣ |
| قربه | Qirbah | ٩٨ |
| قرد | Qird | ١٩٢ |
| قرط | Qurṭ | ٤٣ |
| قرقف | Qarqaf | ١١٣ |
| قريه | Qaryah | ١٣٩ |
| قزح | Quzaḥ | ٢٠٥ |
| قسطانه | Qusṭanah | ٣٠٢ |
| قسطل | Qasṭal | ٨٠ |
| قشر | Qishr | ٢١٣ |
| قصب | Qaṣab | ٨٦ |
| قصعه | Qaṣah | ١٠٩ |
| قطّ | Qiṭṭ | ٩٦ |
| قطن | Quṭun | ٦٩ |
| قطوف | Quṭuf | ٨٩ |
| قلب | Qalb | ٣٠ |
| قلم | Qalam | ٩٦ |
| قلنسو | Qalansu | ٦٢ |
| قلّيان | Qilliyyān | ٢٠٢ |
| قمر | Qamar | ١٢٥ |
| قمقمه | Qumqumah | ١٠٤ |
| قمّل | Qummal | ١٨٢ |
| قميص | Qamīṣ | ٦٣ |
| قناة | Qānat | ٨٣ |

| | | شمارهٔ بیت |
|---|---|---|
| قنبط | Qunbaṭ | ٢١٢ |
| قنوت | Qūnūt | ١٢ |
| قوس | Qaus | ٨٥ |
| قوس الله | Qaus Allah | ٢٠٥ |
| قوس قزح | Qaus Quzaḥ | ٢٠٣ |
| قهوه | Qahwah | ١١٣ |
| قيقب | Qayqab | ٩٣ |
| قين | Qayn | ٣٢ |

( حرف الكاف )

| | | |
|---|---|---|
| كاس | Ka's | ١١٦ |
| كبد | Kabid | ٣٠ |
| كبر | Kabar | ٢١١ |
| كتف | Katif | ٧٤ |
| كثيب | Kathib | ١٣٢ |
| كحل | Kuḥl | ٤٥ |
| كحل | Kuḥl | ١٢٢ |
| كربزه | Karbuzah | ١٦٩ |
| كرسوع | Kursū' | ٣٣ |
| كركي | Kurkiyy | ١٩٣ |
| كرنب | Kurunb | ٢١٢ |
| كره | Kurah | ٩٥ |
| كساء | Kisā | ٦٤ |
| كهف | Kashf | ١٨١ |

| | | شمارهٔ بیت |
|---|---|---|
| غر | Ghirr | ۴۰ |
| غراب | Ghurāb | ۹۴ |
| غریزه | Gharizah | ۱۱۷ |
| غریم | Gharim | ۱۵۸ |
| غصب | Ghāṣab | ۸۲ |
| غمد | Ghimd | ۸۲ |
| غنج | Ghunj | ۷۲ |
| غنم | Ghanam | ۱۸۹ |
| غور | Ghaur | ۱۴۳ |
| غیث | Ghayth | ۱۲۹ |
| غیضه | Ghaydah | ۱۴۵ |
| غیل | Ghil | ۱۴۵ |
| غیم | Ghaym | ۱۲۹ |

(حرف الفاء)

| | | |
|---|---|---|
| فاره | Fārah | ۱۹۲ |
| فحا | Eahā | ۱۹۷ |
| فحل | Fahl | ۸۷ |
| فحل | Fahl | ۱۷۳ |
| فخذ | Fakhidh | ۳۳ |
| فرح | Faraḥ | ۴۸ |
| فرخ | Farkh | ۱۹۵ |
| فرزعه | Farza'ah | ۲۱۳ |
| فرس | Faras | ۸۷ |
| فصّ | Faṣṣ | ۶۱ |

| | | شمارهٔ بیت |
|---|---|---|
| فضه | Fiḍḍah | ۱۶۲ |
| فقه | Fiqh | ۷ |
| فکر | Fikr | ۲۵ |
| فلاة | Falāt | ۱۴۴ |
| فم | Fam | ۲۵ |
| فک | Fakk | ۷ |
| فوق | Fauq | ۱۲۸ |
| فوقه | Fūqah | ۸۶ |
| فول | Fūl | ۲۱۲ |
| فوم | Fūm | ۲۰۱ |
| فهد | Fahd | ۱۸۶ |
| فیجن | Fayjan | ۱۷۳ |
| فیفاء | Fayfā | ۱۴۴ |
| فیل | Fil | ۱۸۳ |
| فیلق | Faylaq | ۷۹ |
| فیهج | Fayhaj | ۱۱۵ |

(حرف القاف)

| | | |
|---|---|---|
| قبول | Qabūl | ۲۰۶ |
| قتام | Qatām | ۸۰ |
| قثاء | Qiththā | ۱۷۳ |
| قحف | Qiḥf | ۲۱ |
| قدر | Qidr | ۱۰۴ |
| قدوم | Qadūm | ۱۰۰ |
| قرآن | Qurān | ۱۰ |

چونکہ امام رازی کو اپنے زمانے کے مختلف الخیال اور مختلف المذاھب لوگوں کا مقابلہ کرنا پڑا، اس لیے انہوں نے معتزلہ باطنیہ کرامیہ اور حنابلہ کے بعض نظریات کا ردّ بڑی سختی سے بیان کیا ھے، ان کے زور بیان، قوتِ خطابت اور دلچسپ منطقی پیرایۂ بیان سے بہت لوگ تائب ھوکر اھل سنت والجماعت میں آکر شامل ھوگئے. اور اپنی تحریروں سے عالم اسلام میں تہلکہ مچا دیا. ان کی کتابیں ان کے حینِ حیات مقبول عام ھوئیں. اور غزنی، خوارزم شاہ، رے، دمشق نیز دوسرے مشہور شہروں کے مدارس میں داخل نصاب ھوئیں.

ان کی کتابیں سلاستِ بیان، زورِ دلائل، معقول و منقول براھین کی وجہ سے متقدمین اور خصوصاً امام غزالی کی کتابوں کے مقابلے میں زیادہ پسند کی جانے لگیں. ان میں اسلامی اور یونانی علوم کی تشریح و وضاحت بوجوہ احسن بیان ھوئی ھیں، اور یہ مذھبی علوم کی بہترین وضاحت کو شامل ھیں، دوسرے الفاظ میں یہ کہنا کچھ بے جا نہ ھوگا کہ امام غزالی نے مذھبی علوم کی عقلی تشریح و وضاحت شروع کی، اور یہ کام امام رازی کے طویل کارناموں میں تکمیل کو پہنچا، اس کام میں ابن سینا کی طویل و مختصر کتابوں نے بڑی حد تک امام رازی کا ھاتھ بٹایا. اگرچہ ان پر امام راغب اصفہانی ابوالبرکات اور دوسرے معاصر مفکرین کی تالیفات کا اثر بھی ظاھر ھے.

بہر کیف انہی کتابوں اور تالیفات میں امام رازی کا نقد و تبصرہ نمایاں ھے. یہ فلاسفہ کے آراء و براھین کو ماننے کے لیے کبھی تیار نہیں، اور خاص کر ابن سینا کی تالیفات پر جو اس زمانے میں اھل علم حضرات میں عام طور سے متداول تھیں، ان کی نگاہ بڑی تیز ھے، ابن سینا کی آراء کی تنقید نے خاص طور پر شیعہ مفکرین کے احساسات کو مہمیز لگائی، چنانچہ نصیرالدین طوسی اور صدرالدین شیرازی کی تالیفات[۱۲] شاھد ھیں کہ یہ امام رازی کو کبھی معاف نہیں کرتے. [۲۷/۲/۱۹٦۷ء]

---

۱۲. دیکھیے: شرح الاشارات، شرح عیون الحکمۃ اور اسفار اربعہ.

دسویں فصل میں نفس ناطقہ، گیارھویں میں لذات عقلیہ اور بارھویں میں لذات حسیہ کے نقایص بیان کیے گئے ہیں۔

دوسری قسم میں خواہش نفسانی (شہوت) کے متعلقات کے علاج سے بحث کی گئی ہے۔ یہ چند فصلوں پر مشتمل ہے جن کے مضامین، حبِ مال اکتسابِ سعادت روحانیہ بتوسط المال، حرص و بخل، علاجِ بخل، حقیقتِ بخل و جود، جاہ، علاجِ حبِّ جاہ، ریا، علاجِ ریا اور طاعات پر مشتمل ہیں۔

اگرچہ کائنات کی تقسیم امام رازی نے فلاسفۂ اسلام کے طریقے پر کی ہے مگر اخلاقی نظریوں کی تشریح میں اسلامی تعلیمات کا عنصر غالب ہے۔ یہ ایک پکے مسلمان کی طرح قرآن پاک و احادیث نبویہ سے اپنے نتائج اخذ کرتے ہیں۔

اخلاقی مسائل کی تشریح و توضیح میں علاوہ دوسری یونانی اور مسلمان مصنفین کی کتابوں کے انہوں نے خاص طور پر امام غزالی کے احیاء علوم‌الدین سے استفادہ کیا ہے۔

یہ حقیقت ہے اور اس پر سب کا اتفاق ہے کہ مسلمانوں نے یونانی، ھندستانی اور ایرانی علوم کا مطالعہ کیا اور ہمیشہ اس بات کے کوشاں رہے کہ ان علوم میں اپنے اساتذہ سے گوے سبقت لے جائیں۔ یونانی علوم میں ان کا درک فی‌الحقیقت بہت وسیع تھا اور سچ پوچھیے تو ان کے کارنامے انہی علوم میں سب سے زیادہ رہے ہیں۔ اگر ہم رسائل اخوان‌الصفا، یعقوب‌الکندی، الفارابی، ابن سینا، ابن باجّہ، ابن طفیل، ابن رشد اور مشرق و مغرب میں ان کے متبعین کی تصنیفات کا ناقدانہ مطالعہ کریں تو اس دعوی کی شہادت مل‌جاتی ہے کہ مسلمانوں نے بڑی کامیابی کے ساتھ ان اجنبی علوم کو اپنے اسلامی سانچے میں ڈھال‌دیا۔ انہوں نے محض ان کے علمی اور فلسفیانہ اصطلاحات و عبارات ہی سے کام نہیں لیا، بلکہ اپنے اسلامی افکار و خیالات کے اظہار کے لیے انہوں نے ان کے دقیق و نامانوس اصطلاحات کو اسلامی اصطلاحات و عبارات کے سانچے میں منتقل کر لیا۔

مجموعہ میں چوتھا رسالہ ہے[11] مگر یہ دونوں رسالے حجم کے لحاظ سے ظاہر ہے کہ مختلف ہیں۔

امام رازی کی کتاب النفس والروح کی عبارت سے ظاہر ہے کہ اس کی نسبت امام صاحب کی طرف بالکل صحیح ہے کتاب کی شرح میں کچھ مترادف عبارتیں تفسیر اور دوسری کتابوں سے نقل کر دی گئیں ہیں جن سے ان کی تصنیف ہونے میں کوئی شبہہ کی گنجائش باقی نہیں رہتی۔

البتہ اس کتاب کے ابتدائی جملوں سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ کتاب در حقیقت علم الاخلاق سے بحث کرتی ہے، یوں تو نفس و روح کی بحثیں آ جاتی ہیں مگر خود ان کے الفاظ یہ ہیں: «اما بعد، هذا کتاب فی علم الاخلاق» (الورقة ۲۵۷) اس عبارت سے عیاں ہے کہ اس کتاب کو کتاب الاخلاق کہنا زیادہ موزوں ہے۔

اس کتاب کے مضامین دو حصوں میں منقسم ہیں قسم اول میں علم الاخلاق کے اصول کلیہ سے بحث کی گئی ہے اور اس میں بارہ فصلیں ہیں۔

پہلی دو فصلوں میں مراتب موجودات میں انسان کے مرتبے سے بحث کی گئی ہے، تیسری فصل میں ارواح بشری کے مراتب بیان کئے گئے ہیں، چوتھی فصل میں جوہر نفس کی ماہیت سے بحث ہے، پانچویں فصل میں کتاب الٰہی کی روشنی میں یہ ثابت کیا گیا ہے کہ نفس غیر جسد ہے۔ چھٹی فصل میں یہ بیان کیا گیا ہے کہ جوہر نفس کا تعلق قلب سے ہے اور پھر جالینوس اور اصحاب ارسطو کے اس نظریے سے بحث ہے کہ اعصاب کا مبنت کیا ہے؟ جالینوس کا نظریہ ہے کہ اعصاب کا منبت دماغ ہے اور ارسطا طالیسی حکماء کا کہنا یہ ہے کہ اعصاب کا منبت قلب ہے دماغ نہیں، جانبین کی دلیلوں کی وضاحت کی گئی ہے جو اس شرح و بسط کے ساتھ دوسری متعلقہ کتابوں میں نظر سے نہیں گذریں۔

ساتویں فصل میں قوائے نفس کی تشریح ہے۔ آٹھویں میں الفاظ نفس، عقل، روح اور قلب کی تشریح ہے۔ نویں فصل میں قوائے نفس کو جو نسبت جوہر نفس کے ساتھ ہے اس کی وضاحت کی گئی ہے۔

---

11 L. Brockelman: Geschichte des Arabischen Litteratur, I p. 507; S I 923

(الورقة ٣ و) .......... الثانی أنه (الروح) جو هر لطیف نورانی مدرک الجزئیات والکلیات ، حاصل فی البدن ، متصرف فیه ، غنی عن الاغتذاء بریء عن التحلل و النماء و هذا اختیار فخرالدین الرازی و شمس الدین سمرقندی من المتأخرین »

عبارت بالا میں « فخرالدین رازی اور شمس الدین سمرقندی کا پسندیدہ » کہنا اس بات کی دلیل ہے کہ کتاب کی تالیف ان دونوں حضرات کے عہد کے بعد ہوئی . اس کتاب میں کل اٹھارہ اوراق ہیں اولین ورق کے دوسرے صفحے پر کتاب کا نام اس طرح مرقوم ہے : « فیه رسالة فی الروح والنفس » (اس میں روح و نفس کے بارے میں ایک رسالہ ہے) مصنف کا نام کہیں مذکور نہیں اولین ورق کے دوسرے صفحے میں کتاب کی ابتدائی سطریں صاف بتاتی ہیں کہ مصنف اهل السنت والجماعت سے تعلق رکھتا ہے اور متکلمانہ ذوق رکھتا ہے اور تعصب سے آزاد ہے :

بسم الله الرحمن الرحیم و به نستعین

الحمد لله رب العالمین و صلی الله علی محمد خاتم النبیین و علی آله و اصحابه من الأنصار و المهاجرین اما بعد فهذه رسالة مشتملة علی فوائد جلیلة من بیان ما هیة الروح والحیٰوة و النفس والعقل و اقسامها و توابعها و هی مرتبة علی فصلین و سته عشر بحثاً والله الموفق للصواب . الفصل الاول فی الروح فیه عشر ابحاث . » الخ

ظاہر ہے کہ یہ کتاب بھی مختلف ہے اور اس کی نسبت امام رازی کی طرف صحیح نہیں . اس کا ذکر مشہور اطالوی مستشرق لیوی دلا ویدا (Levi della vida) نے خزانۂ واتیکان کے مخطوطات کی فہرست میں کیا ہے جس کا نمبر ۲۹۹ (VAT ARABO 299) اور اوراق ۱۰۸-۱۲۳ ظ پر مشتمل ہے .

سب سے عجیب بات یہ ہے کہ بروکلمان امام کے ذکر میں اس کتاب کا ذکر کہیں نہیں کرتا . وہ ان کے دو رسالوں کا جو نفس سے متعلق ہیں حوالہ دیتا ہے ایک « رسالہ فی النفس » اسکندریہ کے کتب خانے میں ہے جس کا نمبر الفنون ۱۵۵ ہے اور مجموعہ میں پانچواں رسالہ ہے . دوسرا « رسالة فی النفس و تحقیق زیادة القبور » استانبول میں الفاتح کے کتب خانے میں نمبر ۵۴۲۶ ہے اور

اسی اثناء میں مجھے مرحوم استاذ مولوی عبدالسبحان ایم۔ اے (علیگ) (لکچرار ڈھاکہ یونیورسٹی) نے خواہش ظاہر کی کہ کوئی اچھی نادر کتاب ہوتی تو اس کا انگریزی میں ترجمہ کرتا تو خوب ہوتا، چونکہ علم کلام ان کا مضمون تھا اس مخطوطے کا فوٹو انکی خدمت میں بطور ہدیہ پیش کیا گیا، البتہ تصویر صاف نہ آنے کی وجہ سے انگلستان سے مراجعت کے چند سالوں بعد انہوں نے مجھے دیا کہ نقل کرکے پیش کروں. سنہ ۱۹۵۸ع میں ان کا انتقال ہوگیا اور یہ مخطوطہ جوں کا توں پڑا رہا.

اس مخطوطے کے ملنے کے بعد امام رازی کی تصانیف کی فہرستوں میں حاجی خلیفہ کی ذیل کی عبارت نظر آئی: «و صنف الامام فخرالدین محمد بن عمر الرازی کتاباً فی النفس والروح لخصہ محمد العلائی ورتب علی أقسام».

«نفس و روح کے موضوع پر امام فخرالدین محمد بن عمر رازی نے ایک کتاب لکھی، جس کی تلخیص محمد علائی نے کی اور اس کو چند قسموں میں مرتب کیا».

دوسرے مؤرخین نے ان کے مؤلفات میں «کتاب الاخلاق اور کتاب النفس» کا ذکر کیا ہے، موجودہ فہرستوں میں کتاب الاخلاق کا پتا نہیں ملتا.

معہد المخطوطات جامعة الدول العربیہ، قاہرہ، میں امام رازی کی طرف دو رسالے کتاب النفس کے نام سے منسوب ملے ایک کا وجود واٹیکان (روم) میں دوسرے کا وجود دارالکتب المصریہ میں بتایا گیا ہے، دارالکتب المصریہ کے رسالے کا اعتبار اس وجہ سے نہ آیا کہ وہ صرف دس اوراق میں ہے، جب اس کا عکس آیا تو وہ کتاب النفس للأرسطو پرا بن سینا کے حواشی تھے جن کو عبدالرحمن بدوی نے «ارسطو عندالعرب» میں شائع کردیا ہے، ہوسکتا ہے کہ ہمارے پاس غلط مائکرو فلم آگیا ہو (معہدالمخطوطات لفواد سید ص ۲۱۸ نمبر ۱۸۱ مخطوطة البلدیہ ۳۳۳۶ج۔ ۱۰ ق).

واٹیکان کا رسالہ بھی ہمارے پیش نظر ہے اور یہ امام رازی کے بہت بعد کی تالیف ہے اور ذیل کی عبارت خود شاهد ہے کہ یہ رسالہ امام رازی کے قلم سے نہیں ہوسکتا.

درج نہیں، روشنائی پھیکی ہے اور یہ حصہ کرم خوردہ بھی ہے، کاتب نے کتابت کے بعد اپنے نسخے کی صحت کے لیے مقابلہ کیا ہے اور چھوٹے ہوئے الفاظ کو جا بجا حواشی میں درج کیا ہے۔ اولین صفحہ (۲۵۷ الف) پر جلی حروف میں "کتاب النفس والروح و شرح قواهما" لکھا ہوا ہے۔ پھر کچھ وسط میں چند سطروں میں باریک حروف میں محتویات کی فہرست درج ہے۔

چونکہ راقم الحروف ان دنوں ابن باجہ کی "کتاب النفس" کی تحقیق میں مصروف تھا اور علامہ ابن القیم کی "کتاب الروح" نیز ابن رشد کی "کتاب النفس" وغیرہ کی ورق گردانی مکرر سہ کرر کر رہا تھا اس لیے فطری طور پر اس کتاب کے مطالعہ کا شوق ہوا، لیکن چند اوراق کے مطالعے کے بعد یہ واضح ہوگیا کہ اس کتاب سے مجھ کو فوری طور پر ابن باجہ کی "کتاب النفس" کی تحقیق میں مدد نہیں مل سکتی، اس لیے اس وقت اس کے مطالعے سے تو درگذرا، البتہ امام رازی کی نسبت سے اس کی اہمیت دماغ میں جاگزیں رہی۔

حسن اتفاق کہیے یا سوء اتفاق کہ ابن باجہ کی "کتاب النفس" کی تحقیق میں نے اس امید پر شروع کی تھی کہ برلین کا نسخہ جس کا اهلوردٹ نے (No 5060 Ahlwardt) اپنی فہرست میں ذکر کیا ہے اور جس کو ہمارے پیشرو پروفیسر آسین پلاسیوز (Asin Palacious) نے ابن باجہ کے بعض رسائل (رسالۃ النبات، رسالۃ الوداع اور رسالۃ الاتصال) کے نشر کرنے میں استعمال کیا تھا، مجھ کو بھی مل جائے گا، اور اس طرح کام آسان ہو جائے گا۔ مگر آخری جنگ عظیم کے دوران اس لائبریری کی بہت سی کتابیں مختلف جگہوں میں بغرض حفاظت منتقل کردی گئیں اور ان کے ساتھ اس کا نسخہ بھی کہیں بھیج دیا گیا اور باوجود کوششوں کے اس کا پتا نہیں چلا۔ اس زمانے میں کام کی دشواری کے خیال سے بہی خواہ پروفیسروں کا خیال ہوا کہ اپنی تحقیق کے لیے کسی دوسری کتاب کا انتخاب کروں اس وقت امام رازی ہی کی کتاب النفس والروح کو ذہن میں رکھا تھا لیکن ہمت کے ساتھ جب دشواریوں کے حل کے طریقے منکشف ہو گئے تو اس کی نوبت نہ آئی کہ دوسری کتاب منتخب کرتا۔

و احکام کی معرفت ہیں. اور یہ علوم بھی اس کتاب (قرآن پاک) سے زیادہ افضل و اشرف کہیں نہیں ملتے. علوم عملی سے مقصود یا تو اعمال جوارح ہیں یا اعمال قلوب. اول کا نام اخلاق کی پاکیزگی و طہارت ہے اور دوسرے کا نام تزکیۂ نفس. ان دونوں علوم کو بھی اس کتاب سے بہتر طور پر کسی دوسری جگہ نہیں پا سکتے. پھر یہ اللہ تعالی کی سنت جاری ہے کہ جو اس کتاب سے بحث کرتا ہے اور اس کے ساتھ لگا رہتا ہے اس کو دنیا کی عزت اور آخرت کی سعادت حاصل ہوتی ہے».

کتاب النفس و الروح[10] :

اس مضمون کا اصل مقصد امام فخرالدین رازی کی تصنیف «کتاب النفس والروح» کا تعارف ہے. اکسفورڈ کے زمانۂ قیام میں (اکتوبر سنہ ۱۹۵۰ع تا اگست سنہ ۱۹۵۲ع) بوڈلین لائبریری کے بعض نوادر دیکھنے کا موقع میسر ہوا ان نوادر میں امام رازی کی «کتاب النفس والروح» نظر آئی. اس عربی مخطوطے کا نمبر ھنٹ: ۵۳۴ (Ar. MS No. Hunt 534) ہے.

یہ شیخ الرئیس ابن سینا کی «کتاب النجاۃ» کے نسخہ کے ساتھ مجلد ہے، کتاب النجاۃ کا یہ نسخہ نہایت صاف خوشخط اور بہت قدیم ہے. اس کی کتابت کی تاریخ سنہ ۴٦٦ ہجری درج ہے. امام رازی کی کتاب کا خط جداگانہ ہے اور آٹھویں نویں صدی ہجری کا خط معلوم ہوتا ہے. یہ کتاب اوراق ۲۵۷ الف ــ ۲۹۵ب پر مشتمل ہے. اس حصے میں کہیں تاریخ کتابت

---

۱۰ کتاب النفس والروح کے نام سے متعدد تصنیفات متقدمین و متاخرین کے یہاں ملتی ہیں. محدثین نے نفس اور روح کی تشریح کرنے کی کوشش کی ہے، یہ دونوں الفاظ قرآن حکیم میں خود اللہ جل شانہ کی اضافت کے ساتھ واقع ہوئے ہیں، «و یحذّر کم اللہ نفسہ، فنفخت فیہ من روحی» اپنی کتاب الروح میں علامہ ابن قیم الجوزیۃ نے مشہور محدّث ابو عبد اللہ بن مندہ الحافظ کی کتاب النفس والروح کا ذکر کیا ہے (دائرۃ المعارف العثمانیۃ، طبعۃ ثالثۃ، سنہ ۱۳۵۷ھ ص ۳٦)، خود علامہ ابن القیم نے فخریہ اپنی کتاب معرفۃ الروح والنفس کا ذکر کیا ہے (نفس المصدر ص ۳٦: قد ذکرنا ما فی کتابنا الکبیر فی معرفۃ الروح والنفس).

کیے دشمن ہیں جن کو وہ نہیں جانتے اس لیے کوئی نئی بات نہیں کہ تم گیتی ہو کہ یہ شیاطین کی وحی ہے ۔ امام رازی کے حین حیات جو بھی الزامات تراشے گئے ان سب کے جواب میں خود ان کی وصیت کافی ہے جو اپنی موت سے پیشتر انہوں نے لکھوائی تھی جس میں انہوں نے اپنے کو سارے بہتانوں سے بری کیا اور آخر میں اعلان کیا :

« و ان دینی الاسلام و متابعة محمد و صحبه و آله و علیه و علیهم السلام و ان دأبی هو القرآن العظیم و امامی السنة و علیهما المعول » بیشک میرا دین اسلام ہے اور حضرت محمد ان کے اصحاب اور آل کی متابعت ہے، ان پر اور ان سب لوگوں پر سلام ہو، اور بیشک میرا طریقہ قرآن عظیم ہے اور میرا امام و مقتدا سنت ہے اور انہی دونوں پر میرا بھروسا ہے «

امام رازی علوم ظاہری کے ساتھ علم باطن و تصوف میں بھی یگانۂ روزگار تھے انہوں نے شیخ نجم الدین الکبریٰ سے فیض باطن حاصل کیا تھا ، وہ متعدد علوم میں منفرد تھے ۔

ان کی تصنیفات کی تعداد اچھی خاصی ہے ابن الساعی کے بیان کے مطابق مجموعی تعداد دو سو سے بالا ہے[۹] اکثر کتابیں خود ان کی حیات ہیں لوگوں میں مقبول ہوئیں اور لوگ شوق سے ان کا مطالعہ کرنے لگے ۔ ابن ابی اصیبعہ نے اپنی طبقات میں اڑسٹھ کتابوں کا ذکر کیا ہے اور ان کی کتاب «اعتقادات فرق المسلمین و المشرکین » کی تحقیق کرنے والے نے چھوٹی بڑی ترانوے مولفات گنائے ہیں ۔ ان کی بہت سی تصنیفات مختلف حکمرانوں اور بادشاہوں کے نام معنون ہیں ، کیونکہ ان کی فرمائش پر وہ کتابیں لکھی گئیں تھیں ۔ ان کی آخری تصنیف ان کی تفسیر ہے، جو مصر سے آٹھ ضخیم جلدوں میں چھپ کر لوگوں تک پہنچی ہے ۔

علوم کے متعلق ان کا نظریہ جیسا کہ تفسیر ( جلد ۲ ص ۱۳۳ ) اور دوسرے بعض رسائل میں ذکر کیا ہے یہ تھا کہ « علوم نظری ہیں یا عملی، نظری علوم میں سب سے اشرف اور کامل ترین اللہ تعالی کی ذات ، صفات ، افعال ، اسماء

---

۹ ابن الساعی : الجامع المختصر فی عنوان التواریخ و عیون السیر ، تحقیق مصطفی جواد، (بغداد سنة ۱۹۳۴ء) ۹: ۳۷ و ابن الاثیر : تاریخ الکامل ، (مصر ۱۲۹۵ھ) ۱۲ : ۸۹

خود امام رازی نے اعتراف کیا ہے کہ عقلیات میں میں نے فضول وقت ضائع کیا اور طرق کلامیہ میں مفت وقت گنوایا، حقیقی علوم قرآن پاک میں ہیں اور ان کے سمجھنے میں حقیقی علم مضمر ہے۔

یہی علامہ ابن تیمیہ ہیں جو امام رازی کی تفسیر کے متعلق فرماتے ہیں: «فیہ کل شیء الا التفسیر» «ان کی تفسیر میں تفسیر کے سوا سب کچھ ہے»۔ اس سخت نا قدانہ کلمے کو سن کر سنجیدہ اور حق پسند و منصف مزاج علما سے نہ رہا گیا اور قاضی القضاۃ ابوالحسن علی السبکی نے فرمایا: «ما الأمر کذا انما فیہ مع التفسیر کل شیء» «نہیں بات ایسی نہیں ہے، حقیقت یہ ہے کہ امام رازی کی تفسیر میں تفسیر کے ساتھ سب کچھ ہے»۔[8]

شیخ صلاح الدین الصفدی کا بیان ہے کہ میں نے امام رازی کی محصّل کی پشت پر دیکھا کہ کسی اہل علم دوست نے بطور نقد و تبصرہ یہ دو شعر لکھ دیے تھے:

محصّل فی اصول الدین حاصلہ　　من بعد تحصیلہ اصلٌ بلا دین
بحر الضلالات و الشک المبین و ما　　فیہ فاکثرہ وحی الشیاطین

«محصّل اصول دین میں ہے جس کا حاصل اس کے پڑھنے کے بعد اصل بغیر دین کے ہے، گمرا ہیوں کا بحر اور واضح شکوک سے پر ہے، اور اس میں جو کچھ ہے شیطانوں کی وحی ہے» میں نے برجستہ ان دونوں شعروں کے نیچے لکھ دیا:

عمیت عن فہم ما ضمّت مسائلہ　　و نورھا قد تجلی با لبراھین
فملتَ عجزا الی التقلید و ھو متی　　حقّقت لم تلق امرا غیر مظنون
و الناس اعداء ما لم یعر فوہ فلا　　بدع اذا قلت ذا وحی الشیاطین

«محصل جن مسائل پر مشتمل ہے تم ان کے سمجھنے سے قاصر رہے حالانکہ ان مسائل کی روشنی براھین سے چمک اٹھی ہے، عاجز آ کر تم تقلید کی طرف جھکے، جب تم تحقیق کرو تو کوئی بات غیر ظنی نہیں رہتی۔ لوگ ایسی باتوں

۸　صلاح الدین الصفدی: الوافی بالوفیات ۴: ۲۵۴

« سلیمان زمانہ کے پاس کبوتری آئی بحالیکہ موت ایک اچکنے والے کے بازوؤں سے چمک رہی تھی، اس پرندے کو کس نے بتایا کہ آپ کا محل حرم ہے اور آپ خوفزدہ کے لیے ملجا و ماوی ہیں!

یہ حقیقت ہے کہ امام کے جاہ و منصب اور علمی برتری نے بہتوں کو دشمن بنا لیا۔ مؤرخین نے طرح طرح کی باتیں لکھی ہیں، اور عجیب عجیب الزامات ان پر لگائے گئے ہیں۔ ان کے معاصر ابو شامہ دمشقی نے یہاں تک لکھا ہے کہ امام رازی نعوذ باللہ، حضرت رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ بھی گستاخی سے باز نہ آتے تھے چنانچہ اپنی تقریروں میں کہتے «قال محمد التازی و یقول محمد الرازی[5]» (محمد عربی نے فرمایا اور اب محمد رازی کہتا ہے)۔ مگر ان کی تصنیفات ایسی یاوہ گوئی سے بالکل پاک و مبرا ہے۔ خود یہ نادر تصنیف جس کا تعارف اس وقت مقصود ہے اس بات کی شہادت پیش کرتی ہے کہ جب بھی حضرت رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر آتا ہے لکھتے ہیں:

«قال صاحب الشریعۃ» «قال صاحب الشرع[6]» یا «قال علیہ‌السلام».

اسی طرح امام ابن تیمیہ جو برابر اپنے رسائل میں[7] امام رازی کے اقوال و تفسیر کی دھجی اڑانے میں دریغ نہیں کرتے، بطور حجت بیان کرتے ہیں کہ

---

۵ تراجم رجال القرنین تصحیح زاهد الکوثری، (قاهره، ۱۹۳۷) ص ۶۸: سبط ابن الجوزی: مرآة الزمان، (حیدرآباد) ۸: ۵۴۲

۶ الرازی: کتاب النفس و الروح

۷ مجموعة الرسائل الکبریٰ، (المطبعة العامرة الشرقیة مصر ۱۳۲۳) ۱: ۱۰۹:
کما قال الرازی مع انه من اعظم الناس طعنا فی الادلة السمعیة حتی ابتدع قولا ماعرف به قائل مشهور غیره و هوانها لا تفید الیقین و مع هذا فانه یقول: لقد تاملت الطرق الکلامیة و المناهج الفلسفیة فما رأیتها تشفی علیلا و لا تروی غلیلا، ووجدت اقرب الطرق طریقة القرآن، اقرأ فی الاثبات «الیه یصعد الکلم الطیب، الرحمن علی العرش استوی»، و اقرأ فی النفی «لیس کمثله شیئ، و لا یحیطون به علما»، قال و من جرب مثل تجربتی عرف مثل معرفتی۔

جب کرامیہ، باطنیہ اور حنابلہ کے ساتھ امام رازی کے مناظرے نے بڑی شدت اختیار کی، تو ان کے فتنے سے مجبور ہو کر امام صاحب کو ہرات چھوڑنا پڑا۔ حاکم شہر کو فوج کی مدد سے امن و امان قائم کرنا پڑا۔ جب امام صاحب رے پہنچے تو ان کے وعظ اور علمی مجلسوں سے ان کے اعزاز میں چار چاند لگ گئے۔ اب تک یہ «ابن الخطیب» کے نام سے شہرت رکھتے تھے، مگر رے کی مجلسوں کے بعد «خطیب رے» کے لقب سے مشہور ہوئے۔

کرامیہ کے استیصال کے بعد سلطان خوارزم شاہ نے پھران کو ہرات بلوایا اور بڑے تزک و احتشام کے ساتھ امام صاحب کا استقبال کیا۔ امام صاحب بڑی شان و شوکت سے شیخ الاسلام کے لقب کے ساتھ ہرات میں جلوہ افروز ہوئے۔ ایسی شان و شوکت کسی دوسرے شیخ الاسلام کو کبھی میسر نہ ہوئی حاکم شہر حسین کارمل اعیان شہر کے ساتھ امام صاحب کو استقبال کرکے ایک بڑے جلوس میں ایوان شاہی تک لائے۔ اولین روز امام صاحب نے جامع مسجد میں درس دیا، ایک خاص منبر ان کے لیے رکھا گیا۔ ان کے ترکی غلام اپنی کمر سے تلوارین لگائے دو رویہ کھڑے تھے۔ دائیں بائیں اعیان و امرائے شہر اپنی نشستوں پر جا گزیں تھے، ایک بڑا جم غفیر خاموشی کے ساتھ جمع تھا۔ سلطان شہاب الدین غوری کے بھتیجے سلطان محمود مجلس میں امام صاحب کے قریب ہی رونق افروز تھے، اب امام صاحب نے اپنی تقریر شروع کی۔ لوگ ہمہ تن گوش برآواز تھے۔ اسی طرح خوارزم شاہ میں ایک بڑے مجمع میں جب وعظ فرما رہے تھے تو اثنائے وعظ میں ایک کبوتری کسی شکاری پرندے سے بچتی ہوئی سیدھے امام صاحب کے گود میں آگری۔ مجمع دیکھ کر شکاری پرندہ کسی طرف نکل گیا، ان کے شاگرد ابن عنین الدمشقی المتوفی ۵۴۹ھ نے فی البدیہہ یہ شعر پڑھے:

جاءت سلیمان الزمان حمامة والموت یلمع من جناحی خاطف

من نبّأ الورقاء أنّ محلکم حرم وانک ملجأ للخائف

ابن خلکان[۳] کی روایت کے مطابق خوارزم سے امام رازی رے واپس آئے اور ایک بڑے مالدار طبیب کے ساتھ قیام کیا، کہتے ہیں کہ اس طبیب کی دو بیٹیوں سے امام نے اپنے دو بیٹوں کی شادی کر دی، طبیب ستر مرگ پر تھا، شادی کے بعد ہی قضا کر گیا اور ساری دولت امام کے تصرف میں آگئی۔ بظاہر اس واقعے کی صداقت مشتبہ ہے، اس لیے کہ اگر تعلیم کے بعد رے کی واپسی کا ذکر ہے تو اس وقت تک خود امام کی شادی اور خاندان کا پتا نہیں لگتا اور اگر رے کی اس واپسی سے شہر ھرات میں بلوے کے بعد رے آنا سمجھا جائے تو اس وقت امام صاحب کی دولت کی فراوانی کا حال سب کو معلوم ہے اور طبیب کی دولت سے ان کی دولت میں اضافہ کوئی حقیقت نہیں رکھتا، پھر خود ان کے لڑکے اس قابل ہوچکے تھے کہ اپنی مرضی سے اس دولت کو تصرف میں لاتے، اس لیے امام لڑکوں کی دولت کی طرف آنکھ اٹھا کر بھی نہ دیکھ سکتے تھے، بنا برین القفطی کا بیـــان قرین قیاس ہے کہ بخارا سے امام نے خراسان کا سفر کیا، جہاں وہ خوارزم شاہ محمد بن تکش سے وابستہ ہوئے۔ شاہ نے ان کی بڑی آؤ بھگت کی اور بڑے اعزاز کے ساتھ انعام و اکرام سے مالا مال کردیا۔

امام رازی کی دولت کی فراوانی کا اندازہ اس واقعے سے لگایا جاسکتا ہے کہ خراسان سے جب انہوں نے ھرات و غزنی کا قصد کیا تو ان سے دوستانہ تعلقات کی بنا پر سلطان شہاب الدین غوری نے اپنی کسی مہم کے لیے روپے کی ضرورت کا اظہار کیا[۴]، امام نے اپنی ساری دولت ان کے آگے لا کر رکھدی۔ سلطان نے اپنے غزنی کے قیام کے دوران میں بڑے شکریہ کے ساتھ یہ رقم مزید انعام و اکرام کے ساتھ امام کو واپس کردی۔ اسی طرح وہ دوسرے حکمرانوں کی مدد بھی فرمایا کرتے تھے۔

---

۳ وفیات الأعیان : تحقیق محمد محی الدین عبد الحمید ، (القاهرة ، ۱۹۴۸) ۳ : ۳۸۲

۴ وفیات الاعیان ، نفس مصدر

ضیاء الدین عمر مشہور بخطیب رے سے ابتدائی تعلیم پائی ، یہی وجہ ہے کہ «ابن خطیب الرے» کے لقب سے بھی یاد کیے جاتے ہیں۔ والد کے انتقال کے بعد ایک مدت تک کمال سمنانی (بروایتے : سمعانی) سے علم حاصل کرتے رہے اور پھر المجد الجیلی سے فلسفہ و کلام ایک زمانے تک پڑھتے رہے ، کہا جاتا ہے کہ امام الحرمین کی «الشامل فی اصول الدین» کے حافظ تھے اور فقہ و اصول میں ان کے اساتذہ کا سلسلہ امام شافعی پر ، اور کلام و عقائد میں امام ابو الحسن اشعری پر منتہی ہوتا ہے۔

فلسفہ ، کلام اور علوم اسلامیہ کی تحصیل کے بعد امام رازی نے بخارا ، خوارزم اور ماوراء النہر کا سفر کیا ، ان مقامات کے علما سے علمی مناظرون اور بحثون میں اپنی قوت حافظہ ، زورِ خطابت اور زورِ بیان کا لوہا منوایا ، مگر عافیت اسی میں دیکھی کہ ان مقامات سے خاموشی کے ساتھ گذر جائیں۔

امام رازی کا ابتدائی زمانہ نہایت عسرت و تنگدستی میں گذرا تھا یہاں تک کہ حسب بیان القفطی[2] بخارا کے ایک مدرسے کے قیام کے زمانے میں بیمار پڑے تو ان کی زبوں حالی دیکھ کر ان کے دوستوں نے اپنے تاجر احباب سے زکوۃ کی رقم جمع کر کے ان کی پریشان حالی دور کی۔

---

السدول (بیروت ۱۹۵۸)، صفحات ۲۴۰ و ۲۵۴ ؛ ذہبی : میزان الاعتدال ۲۱ : ۲۲۴ ؛ ابن خلکان : و فیات ۱ : ۴۷۴ ؛ ابن ابی اصیبعہ : طبقات الأطباء ۲ : ۲۵ ؛ ابن حجر : لسان المیزان ۴ : ۴۲۷ ؛ طاش کبریٰ زادہ : مفتاح السعادۃ ۱ : ۱۵۰ ؛ حاجی خلیفہ : کشف الظنون ۲ : ۳۹۳ ؛ خیرالدین الزرکلی : الأعلام : ۷ : ۲۰۳ ؛ خواند میر : حبیب السیر ، (طبع حیدری ، ایران ، ۱۳۳۳ش)، ۲ : ۳۳۱ ؛ بروکلمان : تاریخ الأدب العربی ۱ : ۶۶۶ ، ضمیمہ ۱ : ۹۲۰ ؛ سارٹن : مقدمۂ تاریخ سائنس (Introduction to the History of Science) ج ۲ : ۱ : ۳۶۴ ؛ گب : مختصر دائرۂ معارف اسلامیہ (Shorter Encyclopaedia of Islam) ص ۷۱ - ۴۷۰ ؛ مقالہ پال کراؤس (Paul Kraus) :.(The 'Controversies' of Fakhral-Din Razi) اسلامک کلچر ، حیدرآباد ، اپریل سنہ ۱۹۳۸ ص ۱۳۱ - ۱۵۳ ؛ عبدالسلام ندوی : امام رازی (اعظم گڑھ ، سنہ ۱۹۵۰)۔

۲ القفطی : تاریخ الحکماء ، لیبک ، تحقیق جولیس لیپرٹ (Julius Lippert) ص ۲۹۱ ،

# امام فخرالدین رازی کی ایک نادر تصنیف

ڈاکٹر محمد صغیر حسن معصومی*

ابو عبداللہ نیز ابوالفضل محمد بن عمرالرازی (م ۶۰۶ھ ۱۲۰۹ء) جو امام رازی و فخر رازی جیسے القاب سے مشہور ھیں تاریخ اسلام میں ایک بڑی شخصیت کے مالک ھیں، بلکہ امام غزالی کے بعد «حجۃ الاسلام» کہلانے کے صحیح حقـــدار سمجھے جاتے ھیں. یہ فلسفہ، کلام، تاریخ، تفسیر، حساب، طبیعات اور کیمیا و نجوم میں یگانۂ عصر تھے. ابھی تک مستشرقین یا علماے اسلام نے کماحقہ ان کے مؤلفات کی طرف توجہ نہیں کی ھے. ان کی سب سے مشہور تالیف تفسیر کبیر علما میں متداول ھے، اور اب بھی حلقۂ درس میں ان کی شرح اشارات اور محصل کا نام لیا جاتا ھے. گو اب بہت کم لوگ ایسے رہ گیے ھیں جو ان کتابوں کے مطالعہ کی زحمت گوارا کرتے ھیں. محصّل کا پورا نام «محصّل أفكار المتقدمين و المتأخرين» ھے جو درحقیقت فلسفہ و کلام کا نچوڑ ھے.

امام رازی اپنی خطابت، وعظ و علمی وقار کی بدولت شیخ الاسلام جیسے لقب سے ممتاز ھوئے. بڑے بڑے علما، صوفیا، قضاۃ، امرا اور شاھانِ وقت ان کے آگے زانوے تلمذ تہ کرنا فخر سمجھتے تھے.

اشعری العقیـــدہ، شافعی مسلک کے ایک علمی خاندان میں «رے» میں ۲۵ رمضان سنہ ۴۳-۵۴۴ھ/ ۵۰-۱۱۴۹ع میں پیدا ھوئے[1] اپنے والد ماجد

(*)ڈاکٹر محمد صغیر حسن معصومی، پروفیسر ادارۂ تحقیقات اسلامی، راولپنڈی

[1] ان کے حالات کے لیے دیکھیے: ابن الساعی: عنوان التاریخ ۸: ۴:۷؛ الیافعی: مرآۃ الجنان ۴: ۷؛ ابن العماد: شذرات الذھب ۵:۲۱؛ السبکی: الطبقات الشافعیۃ الکبری ۵: ۳۵؛ ابو شامہ المقدسی: تراجم رجال القرنین السادس و السابع، (قاھرہ، ۱۹۴۷ع)، ص ۶۸؛ ابن العبری: تاریخ مختصر

۱۸ ۔ نسخۂ نیشنل لائبریری کلکتہ رقم : ۲۹۴

اوراق ۱۶۹ ، سطور فی صفحہ ۱۹ ۔ خط نستعلیق ۔ سید عبدالرحیم ابراهیم آبادی بردوانی نے مولانا سید صدر الدین الموسوی البوہاری کی فرمائش پر نسخۂ خدابخش رقم : ۷۷۵ سے اسکی نقل تیار کی ۔ مدرسہ جلالیہ بوہار ضلع بردوان کے حسین نامی ایک مدرس نے ۵ صفر ۱۳۱۲ھ میں اس کا مقابلہ منقول عنہ نسخے سے کیا ۔ اس لحاظ سے یہ نسخہ چودھویں ہجری کا نوشتہ معلوم ہوتا ہے ۔ یہ نسخہ نیشنل لائبریری کلکتہ میں محفوظ ہے[1] ۔

[۱۷ / ۱ / ۱۹۶۷ء]

---

۱ ذخیرۂ بوہار ۔ رقم : ۲۹۴

لکھنوی کے قلم سے مندرجہ ذیل عبارت درج ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ نسخہ تیرھویں صدی ہجری کا مکتوبہ ہے :

طبقات الشافعیہ لابن شہبۃ الدمشقی قد ملکہ بالاستکتاب فی ۱۲۹۱ھ وأنا ابوالحسنات محمد عبد الحی اللکھنوی ابن المرحوم مولانا عبدالحلیم .

سرورق پر بائیں جانب مولانا عبدالحی نے مصنف کتاب کا ترجمہ کشف الظنون سے نقل کیا ہے اور وسط صفحے میں ایک مہر ہے جس پر ابوالفیض محمد یوسف کندہ ہے .

۱۶- نسخۂ آزاد لائبریری مسلم یونیوسٹی علی گڑھ[1] رقم : $\frac{۳۲}{۱۴}$

اوراق ۲۳۱ سطور فی صفحہ ۱۹ . یہ نسخہ خط نسخ میں لکھا گیا ہے . خط صاف اور روشن ہے . لیکن اغلاط بکثرت ہیں . کاتب اور سال کتابت کا پتا نہیں . یہ نسخہ مولانا عبدالحی کے نسخے سے جس کا ذکر ابھی ہوا ، منقول معلوم ہوتا ہے . کتابت کی جو غلطیاں اس میں ہیں وھی غلطیاں نسخۂ عبدالحی میں بھی موجود ہیں . نسخے کے آخر میں صدر یار جنگ مولانا حبیب الرحمن خاں شروانی مالک کتب خانہ کی مندرجہ ذیل تحریر ہے :

. ہ بتاریخ ۲۹ ربیع الاول از صحت فارغ شد . چونکہ نسخہ اصل ہم جدید الاستکتاب بود بایں سبب بعض مقام مشکوک باقی ماندند .

۱۷ ـ نسخۂ رضا لائبریری رام پور[2] رقم : ۳۷۱۱

اوراق ۱۰۳ ، ۲۳ سطور فی صفحہ . خط نستعلیق . یہ نہیں معلوم کہ کب اور کس شخص نے اس نسخے کی کتابت کی . یہ نسخۂ بھی نسخہ عبدالحی سے منقول ہے . کتابت کی بکثرت غلطیاں موجود ہیں .

---

۱ ذخیرۂ حبیب گنج . اس نسخے کا ذکر بروکلمان نے نہیں کیا ہے .
۲ اس نسخے کے متعلق بروکلمان نے کوئی اطلاع نہیں دی ہے .

کتابت الشریف درویش بن عثمان نے ۱۶ ربیع الاول بروز چھار شنبہ ۱۱۱۱ھ میں کی ہے۔

۱۳۔ نسخۂ کتب خانۂ خدا بخش بانکی پور رقم: ۷۷۵

اوراق ۲۳۳، سطور فی صفحہ ۲۵، یہ نسخہ خوشخط خط نسخ میں کسی قدیم مخطوطے سے نقل کیا گیا ہے۔ کتابت سیاہ روشنائی سے کی گئی ہے لیکن عنوانات کے لیے سرخ روشنائی استعمال کی گئی ہے۔ کتابت احتیاط سے نہیں کی گئی ہے اس وجہ سے جا بجا کتابت کی غلطیاں موجود ہیں۔ ابتدا سے ۱۲۶ اوراق تک آب رسیدگی کے آثار نمایاں ہیں۔ بعض اوراق کرم‌خوردہ بھی ہیں۔ سر ورق پر کسی شخص نے السیوطی کی «نظم العقیان» سے مصنف کتاب کا ترجمہ نقل کردیا ہے۔ ابتدائی اور آخری صفحے پر مالکان نسخہ کے دستخط اور مہریں ثبت ہیں۔ اس کی کتابت ۹۱۳ھ میں کی گئی ہے جیسا کہ حسب ذیل ترقیمے سے ظاہر ہوتا ہے۔

و کان الفراغ من نسخه ظهر یوم الأربعاء ثامن یوم من شهر جمادی الأولی سنة ثلاث عشرة وتسع مائة من الهجرة النبویة علی صاحبها أفضل الصلاة والسلام والحمدلله رب العالمین وصلی الله علی سیّدنا محمد وعلی آله وصحبه وسلّم تسلیماً کثیراً۔

۱۴۔ نسخۂ کتب خانۂ خدا بخش بانکی پور رقم: ۷۷۶

یہ نسخہ دو جلدوں میں ہے۔ اوراق جلد اول: ۳۲۲، جلد دوم: ۲۵۷ سطور فی صفحہ ۱۵ یہ نسخہ مخطوطۂ خدا بخش رقم: ۷۷۵ سے منقول ہے۔ کاتب محمود عالم جاہ ہیں اور سال کتابت ۱۳۳۰ھ ہے۔ پہلی جلد ابتدا سے لےکر اکیسویں طبقے تک اور دوسری جلد بائیسویں طبقے سے آخر تک۔

۱۵۔ نسخۂ آزاد لائبریری مسلم یونیورسٹی علی گڑھ[1] رقم: ۵۳۷/۵۹

اوراق ۲۶۲، سطور فی صفحہ ۱۷۔ خط نستعلیق۔ یہ نسخہ کتب خانۂ ناصریہ رقم: ۱۰۱ سے منقول معلوم ہوتا ہے۔ املے کی غلطیاں کثرت سے ہیں۔ کسی کم سواد کاتب نے نقل کیا ہے۔ سر ورق پر مالک نسخہ مولانا عبدالحی

---

۱ ذخیرۂ ابوالحسنات مولانا عبدالحی لکھنوی: اس نسخے کا ذکر بروکلمان نے نہیں کیا ہے۔

۹ - نسخۂ دار الکتب المصریہ رقم : ۹۰

یہ نسخہ ناقص ھے ۔ ابتدا سے چوبیسویں طبقے تک کے اوراق غائب ھیں ۔ صرف آخری پانچ طبقات محفوظ ھیں۔ یہ نسخہ ایک مجموعے میں شامل ھے ۔ اس نسخے کو ابوالفضل محمد بن محمد المؤمنی نے ۸۵۹ھ میں ایک ایسے مخطوطے سے نقل کیا ھے جو ۸۴۸ھ میں بحیات مصنف لکھا گیا تھا۔ اس کے آخر میں فہرست کتاب بھی شامل ھے ۔

۱۰ - نسخۂ کتب خانۂ چسٹر بٹی ڈبلن[۱] رقم : ۳۷۱۳

اوراق ۳۶۰ ۔ یہ نسخہ صاف خوشخط اور روشن خط نسخ میں لکھا گیا ھے ۔ نویں صدی ھجری کا نوشتہ اور مصنف کا تصحیح کردہ ھے ۔ نسخے کے آخر میں کوئی ترقیمہ نہیں ھے[۲] ۔

۱۱ - نسخۂ کتب خانۂ ناصریہ لکھنؤ رقم : ۱۰۰

اوراق ۱۸۰ ، سطور فی صفحہ ۲۷ ۔ نسخہ خط نسخ میں لکھا گیا ھے اور بہت خوشخط ھے ۔ امتداد زمانہ کی وجہ سے کہیں کہیں پر کاغذ بوسیدہ ہوگیا ھے ۔ ابتدائی اوراق کے بعض مقامات کرم خوردہ ہیں جن پر کاغذ چسپاں کرکے کسی دوسرے نسخے سے عبارت مکمل کی گئی ہے ۔ متن کی کتابت شیر خرما سے کی گئی ھے اور عنوانات کے لیے سرخ روشنائی استعمال کی گئی ہے ۔ یہ نسخہ کسی قدیم مخطوطے سے نقل کیا گیا ہے ۔ کہیں کہیں الفاظ پر اعراب بھی لگایا گیا ھے ۔ اس نسخے کے آخر میں کوئی ترقیمہ نہیں ھے جس سے یہ پتا چل سکے کہ یہ نسخہ کس صدی کا لکھا ھوا ھے ۔ اس کے متن میں وہ تمام اضافے موجود ھیں جو مصنف نے تصنیف کتاب کے بعد کیے تھے ۔ بعض بعض صفحات پر حواشی بھی ملتے ھیں ۔ جو نسخہ کو پرولو رقم : ۱۰۲۸ کے حواشی سے ملتے جلتے ھیں ھوسکتا ھے اُسی نسخے سے یہ نسخہ نقل کیا گیا ھو ۔

۱۲ - نسخہ برٹش میوزیم رقم : ۱۲۹۸

اوراق ۲۰۸ ، یہ نسخہ بارھویں صدی ھجری کا مکتوبہ ھے ۔ اس کے منقول عنہ نسخہ کا مقابلہ مصنف کے اصل مسودے سے کیا گیا ھے ۔ اس کی

۱ اس نسخے کی اطلاع بروکلمان کو نہیں ھے ۔

۲ Arberry, A Handlist of Arabic Manuscripts of Chester Beatty Library. (Dublin) 3:93

۳ اس نسخے کی اطلاع بروکلمان نے نہیں دی ھے ۔

نھوں نے اس نسخہ کا مطالعہ کیا تھا۔ ورق ۱۵۳ سے ۱۶۹ تک فہرست کتاب ہے جسکی کتابت ۲۸ صفر بروز شنبہ ۸۴۳ھ کو ہوئی ہے۔

۵- نسخۂ کتب خانۂ برلین جرمنی[1] رقم: ۱۰۰۴۰

اوراق ۱۷۴، یہ نسخہ خط نسخ میں لکھا گیا ہے۔ اس کی کتابت مصنف کے زمانۂ حیات میں ۸۵۰ھ میں کی گئی ہے اور مصنف کے اصل مسودے سے مقابلہ بھی کیا گیا ہے۔

۶- نسخۂ کتب خانۂ ناصریہ لکھنؤ[2] رقم: ۱۰۱

اوراق ۱۴۰۔ سطور فی صفحہ ۲۵۔ یہ نسخہ بھی خط نسخ میں لکھا گیا ہے لیکن کہیں کہیں پر امتداد زمانہ کی وجہ سے حروف اڑ گئے ہیں جس سے پڑھنے میں دقت ہوتی ہے۔ اسکی کتـــابت محمد بن موسی بن جریبد بن فرح العجلونی نے مصنف کے انتقال کے سات سال بعد ۸۵۸ھ میں کی۔ متن کے لئے سیاہ روشنائی استعمال کی گئی ہے۔ یہ نسخہ بہت حد تک اغلاط سے پاک ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ مصنف کے عہد کے کسی اچھے مخطوطے سے نقل کیا گیا ہے۔ بعض بعض صفحات پر حواشی بھی لکھے ہوئے ملتے ہیں۔ جو کسی با ذوق نے بعد میں لکھے ہیں۔

۷- نسخۂ کتب خانۂ ملی[3] پیرس رقم: ۲۱۰۲

اوراق ۱۷۳، سطور فی صفحہ ۲۳ خط نسخ۔ غالباً ۸۶۱ھ کا مکتوبہ ہے۔ کاتب کا نام معلوم نہیں۔

۸- نسخۂ دار الکتب المصریہ[4] رقم: ۱۵۶۸

اوراق ۱۲۴۔ غالباً نویں صدی ہجری کا مکتوبہ ہے۔ کاتب اور سال کتابت کا پتا نہیں۔

---

۱ Ahlwardt, Die Handschriften verzeichnisse Der Koniglichen Bibliothek Zu Berlin 9: 448

۲ اس نسخے کا ذکر بروکلمان نے نہیں کیا ہے۔

۳ De Slane, Catalogue Des Manuscrits Arabes De La Bibliotheque Nationale, (Paris 1883) 2: 373

۴ فہرست دار الکتب المصریہ ۵: ۲۴۹

وسلم تسليماً كثيراً حسبنا الله ونعم الوكيل ولا حول والا قوة الا بالله العلى العظيم. وكان الفراغ من نسخها يوم الخميس تاسع عشرين من ربيع الآخر سنة ثلاث وأربعين وثمان مائة. علّقها لنفسه العبد الفقيرإلى الله تعالى احمد بن محمد بن عبد الرزاق الارعى (؟) الشافعى غفرالله له ولوالديه ولجميع المسلمين.

۴ - نسخه طرخان[1] ترکی رقم : ۲۳۵

اوراق ۱۶۹، سطورفی صفحه ۲۷. یه نسخه خوبصورت خط نسخ میں لکھا گیا هے متن کےلیے سیاه اور اصحاب ترجمه کےلیے سرخ روشنائی استعمال کی گی هے. یه نسخه بهی مصنف کے عہد میں لکھا گیا هے. اسکی کتابت عمر بن علی بن احمد الماردینی الحنفی نے غالباً مصنف کے اصل مسودے سے ۱۴ محرم بروز چهار شنبه ۸۴۴ھ میں کی. یه نسخه مصنف کے سامنے پڑھا گیا اور اس نے اوراق ۱۰ (ب) ۱۸ (ب) اور ۳۹ (ب) کے حاشیے پر اپنے قلم سے مندرجه ذیل عبارت تحریر کی:

« بلغ قراءةً ومقابلةً بأصله وكتبه مؤلفه عفا الله عنه »

بعض صفحات پر بعد کے قارئین نے اپنے ذوق کے مطابق حواشی بهی لکھے هیں. جو علمی اور پراز معلومات هیں. سر ورق پر محمد بن المظفر نامی شخص نے مصنف کتاب کا ترجمه کسی کتاب سے نقل کردیا ہے. اس نسخے کا ترقیمه حسب ذیل ہے:

وكان الفراغ من نسخها نهار يوم الأربعاء رابع عشر شهر الله المحرم الحرام من شهور سنة أربع و أربعين و ثمان مائة على يد الفقير الى عفومولاه القدير عمر بن على بن احمد الماردينى الحنفى عامله الله بجميل لطفه الخفى و غفرله ولوالديه و لمشائخه ولكل المسلمين أجمعين و ذلك على باب الشامية البرانية رحم الله واقفتها و نوّر ضريحها. آمين.

ورق ۱۵۳ کے حاشیے پر ابراهیم بن محمد بن ابی بکر بن یوسف بن عمر بن بکرالحلبی الشافعی اور عبدالقادر بن مصطفی الشافعی کی تحریریں درج ہیں

---

۱ لطفی بدیع : فهرس المخطوطات المصورة ۲ : ۹۹

کی « حوادث الدهور فی مدی الأیام والشهور » سے نقل کیا گیا ہے اور کاتب کا ترجمہ بھی نظم العقیان سے نقل کیا گیا ہے۔

۳۔ نسخہ کتب خانۂ کوپرولو[1] ترکی رقم : ۱۰۲۸

اوراق ۱۹۰ ، بعض صفحات میں ۲۳ اور بعض میں ۲۵ سطریں ہیں۔ شکستہ خط نسخ میں لکھا گیا ہے۔ متن کی روشنائی سیاہ اور عنوانات کی روشنائی سرخ ہے۔ یہ بھی چند ان نسخوں میں سے ہے جو مصنف کی زندگی میں نقل کیے گئے ہیں اس کے ترقیمے سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کو احمد بن محمد بن عبدالرزاق الارمی(؟) الشافعی نے ۲۹ ربیع الاخر ۸۴۳ ھ میں مصنف کے اصل نسخے سے نقل کیا اور وہ تمام اضافے بھی نقل کر لیے جو مصنف نے بعد میں کیے تھے۔ اس کے علاوہ پیش نظر نسخے کا مقابلہ اس نسخے سے بھی کیا گیا ہے جو ابن حجر العسقلانی ( م ۸۵۲ ھ ) کی نظر سے گذرا تھا۔ کاتب نے وہ اضافے جو ابن حجر نے کیے تھے سب نقل کر دیے ہیں۔ ابن حجر کا پڑھا ہوا نسخہ، رقم : ۳۰۳۹ برٹش میوزیم لندن میں محفوظ ہے۔ اس لحاظ سے یہ نسخہ خاصی اہمیت رکھتا ہے۔ ابتدا سے خطبۂ کتاب ، اور طبقہ اولی کے پہلے صاحب ترجمہ ابراهیم بن خالد ابوثور الکلبی کے ترجمہ کا ابتدائی حصہ غائب ہے۔ پہلے ورق پر دو مہریں ہیں۔ ایک کے الفاظ واضح نہیں دوسری پر مندرجہ ذیل عبارت کندہ ہے :

هذا ما وقف الوزير أبوالعباس أحمد بن الوزير أبی عبد الله محمد عرف بکوبریلی أقال الله عثارهما.

ورق ۱۸۸ سے ۱۹۰ تک محمد بن احمد بن ابی بکر الفارسی ، ابراهیم بن اسحاق ابو اسحاق الحربی ، ابو الفضائل احمد بن یحیی بن عبدالباقی مشهور بابن سعدان ، اور سعد الدین التفتازانی کے تراجم لکھے گئے ہیں جو غالباً کاتب ہی نے لکھے ہیں۔ ورق ۱۹۰ کے بائیں حصہ پر ابن مالک کے چار شعر درج ہیں۔

اس نسخے کا ترقیمہ مندرجہ ذیل ہے :

تمت الطبقات بحمد الله وعونه وحسن توفيقه فللّه الحمد و المنة على ذلك والحمد لله على دين الاسلام والحمد لله رب العالمين و صلى الله على سيّدنا محمد وآله وصحبه

---

۱ لطفی بدیع : فہرس المخطوطات المصورة (قاهره ۱۹۵۷) ۱ : ۱۷۰

هـــذا آخر كتاب الفقهاء و لله الحمد و المنة و له الشكر و النعمة و الصلاة و السلام على أشرف الخلق سيدنا محمد و آله و صحبه أجمعين. نجزت هذه النسخة المباركة فى عاشر شهر رمضان سنة ثلاث و أربعين و ثمان مائة على يد العبد الفقير الذليل الراجى عفو ربه الملك الجليل محمد بن أحمد بن محمد بن سيف الحمصى الشافعى جعله الله من اهل العلم ورتبة بالحلم و ختم له بخيره؟ و لجميع المسلمين آمين .

۲۔ نسخه برٹش میوزیم رقم : ۳۰۳۹

اس نسخے میں ۳۳۳ اوراق ہیں اور فی صفحہ ۱۷ سطریں ہیں۔ خط نسخ میں لکھا گیا ہے۔ لیکن خط بہت صاف اور واضح نہیں ہے۔ یہ نسخہ بھی خاصی اہمیت کا حامل ہے۔ اسکی کـــتابت مصنف کے ایک شاگرد عز الدین حمزة بن احمد الحسینی[1] (م ۸۷۴) نے مصنف کی زندگی میں ۱۸ رجب ۸۴۳ھ میں کی۔ یہ نسخہ مصنف کے سامنے پڑھا گیا اور مصنف نے اپنے قلم سے جا بجا یہ عبارت تحریر کی ہے :

« بلغ قراءةً و مقابلةً بأصله و كتبه مؤلفه عفا الله عنه »

نسخے کے آخر میں ایک عبارت بقلم مصنف درج ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ عز الدین الحسینی اس نسخے کو لیکر ابن حجر العسقلانی (م ۸۵۲ھ) کی خدمت میں حاضر ہوئے تھے۔ ابن حجر نے اسکا مطالعہ کیا اور جا بجا مفید اضافے بھی کیے۔ اس نسخہ پر مصنف اور ابن حجر دونوں کی تحریریں موجود ہیں۔ اس لیے بھی اس کی اہمیت بہت بڑھ جاتی ہے۔

اس کا ترقیمـــہ حسب ذیل ہے :

تمت الطبقات بحمد الله تعالىٰ و عونه و حسن توفيقه علّقها لنفسه و لمن شاء اللهُ من بعد خلف له فى رمسه راجى لطفه الخفى و الجلى حمزة الحسينى بن أحمد بن على و الحمد لله و صلى الله على سيّدنا محمد و آله و صحبه و سلم فى ثامن عشر رجب سنة ۸۴۳ ھ.

اس نسخے کی ابتدا میں ورق ۱ سے ۲۵ تک صاحب ترجمہ کے اسما کی ایک فہرست منسلک ہے جس کو عزالدین الحسینی نے مرتب کیا تھا۔ آخری اوراق پر ابن قاضی شہبہ کا ترجمہ سیوطی کی «نظم العقیان» اور ابن تغری بردی

---

۱ حالات کے لیے دیکھیے : السخاوی : الضوء اللامع ۳ : ۱۶۳

کتابت سیاہ روشنائی سے کی گی ہے اور عنوانات سرخ روشنائی سے لکھے گئے ہیں۔ یہ نسخہ تمام معلوم شدہ نسخوں میں سب سے زیادہ اہم اور جلیل القدر ہے اس کی کتابت مصنف کے زندگی میں کی گئی ہے اور اس کا مقابلہ مصنف کے اپنے نسخے سے کیا گیا ہے۔ مصنف نے تصنیف کتاب کے بعد جو اضافے اور تصحیحات متن میں کی نہیں وہ سب کی سب اپنے قلم سے اس نسخے میں درج کی ہیں۔ تقریباً ہر ترجمے میں مصنف کے اضافے موجود ہیں۔ نسخے کی ان اہمیتوں کی وجہ سے متن کی بنیاد اسی نسخے پر رکھی گئی ہے۔ اسکی کتابت مصنف کے ایک شاگرد محمد بن احمد بن محمد بن یوسف الحمصی الشافعی[1] نے ۱۰ رمضان ۸۴۳ھ میں کی۔ بعض صفحات کے حاشیے پر قارئین نے اپنے ذوق کے مطابق کچھ حواشی مزید لکھے ہیں۔ ایسے حواشی یا تو کسی کتاب یا اسما کے اختلافات کی نشان دہی کرتے ہیں۔ کہیں کہیں پر کسی دوسری طبقات الشافعیہ سے بھی صاحب ترجمہ کے بارے میں کچھ مزید معلومات کا اضافہ کیا گیا ہے۔

یہ نسخہ ورق ۱۵۱ (ب) پر ختم ہوجاتا ہے۔ اس ورق کے دائیں جانب مندرجہ ذیل عبارت بقلم مصنف تحریر ہے:

اتفق الفراغ من کتاب الطبقات فی ذی القعدہ سنة احدی و أربعین و ثمان مائة و بلغ مقابلة هذه النسخة علی أصلها المنقول مع کتابة الزوائد التی بحواشیها و کتبه مؤلفه أبو بکر بن احمد بن محمد بن عمر بن محمد بن عبد الوهاب بن محمد بن ذؤیب الأسدی ابن قاضی شهبة عفا الله عنه.

اسی ورق پر بائیں جانب محمد بن محمد بن عبد اللہ الخیضری[2] کی تحریر ہے جس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ انہوں نے اس نسخے کا مطالعہ ۸۴۶ھ میں کیا ہے۔ نسخے کی ابتدا میں صاحب ترجمہ کے اسما کی ایک فہرست منسلک کی گئی ہے جو ۱۹ اوراق پر مشتمل ہے۔ برٹش میوزیم کے اس نسخے کا ترقیمہ مندرجہ ذیل ہے:

---

۱ حالات کے لیے دیکھیے: السخاوی: الضوء اللامع ۷: ۶۱

۲ النعیمی: الدارس فی تاریخ المدارس ۱: ۲؛۹؛۱۱۷ الضوء

کن کتابوں سے فائدہ اٹھایا ہے۔ اس کا امکان ہے ان مصنفین کی کتابیں اب فنا ہوچکی ہوں۔ ذیل میں ایسے چند مصنفین کے اسما لکھے جاتے ہیں۔

ابراھیم الحربی (م ۲۸۵ ھ)، ابن الاکفانی (م ۵۲۴ ھ)، البرقانی (م ۴۲۵ ھ)، ابوبکر الأعین (م ۲۴۰ ھ)، ابوبکر النقاش (م ۳۵۱ ھ)، ابن ابی الجارود (م ۳۰۷ ھ)، ابو جعفر الفرغانی، ابن الحداد (م ۳۴۵ ھ)، ابو عبداللہ الحلیمی (م ۴۰۳ ھ)، ابن خزیمة (م ۳۱۱ ھ)، ابن خیران (م ۳۲۰ ھ)، الساجی (م ۳۰۷ ھ) ابن سُریج (م ۳۰٦ ھ) ابن سکرۃ (م ۵۱۴ ھ) السلیمانی (م ۴۰۴ ھ) ابو بکر الشامی (م ۴۸۸ ھ) شیخ الاسلام الانصاری (م ۴۸۱ ھ) شیخ الأسلام الصابونی (م ۴۴۹ ھ) ابوصالح المؤذن (م ۴۷۰ ھ) الصیرفی (م ۳۳۰ ھ) الطحاوی (م ۳۲۱ ھ) عبداللہ بن الامام احمد (م ۲۹۰ ھ) ابن عدی (م ۳٦۵ ھ) ابو علی الحافظ (م ۳۴۹ ھ)، ابو محمد الفرغانی (م ۳٦۲ ھ)، ابن قانع (م ۳۵۱ ھ)، القضاعی (م ۴۵۵ ھ)، الماوردی (م ۴۵۰ ھ)، المبارک ابن کامل (م ۵۴۳ ھ)، ناصر العمری (م ۴۴۴ ھ)، ابوالولید النیسا بوری (م ۳۴۹ ھ)، اور یعقوب بن سفیان۔

بہر حال مصنف نے بڑی محنت اور کاوش سے ان تمام ماخذ متذکرہ بالا سے استفادہ کیا ہے۔

### طبقات الشافعیہ کے قلمی نسخے:

اس وقت دنیا کے مختلف کتب‌خانوں میں طبقات الشافعیہ کے متعدد مکمل اور ناقص نسخے محفوظ ہیں۔ اُن میں سے بعض کی کتابت مصنف کے زمانۂ حیات ہی میں کی گئی ہے اور کچھ نسخوں پر مصنف نے اپنے قلم سے جا بجا تصحیحات اور اضافے بھی کیے ہیں۔ ایسے نسخوں کی تعداد چار پانچ سے زائد نہیں، بقیہ نسخے انہی نسخوں کی نقل در نقل ہیں۔ ذیل میں معلوم شدہ نسخوں کا مختصر حال درج کیا جا رہا ہے:

۱۔ نسخۂ برٹش میوزیم لندن رقم: ۳۷۰

اوراق ۱۵۳، بعض صفحات میں ۲۴ سطریں اور بعض میں ۲۵ سطریں ہیں۔ یہ نسخہ خط نسخ میں لکھا گیا ہے اور بہت صحیح ہے۔ متن کی

کی النہایة، الأسنوی (م ۷۷۲ھ) کی المہمات اور النووی (م ٦٧٦ھ) کی منہاج الطالبین اس کے پیش نظر رہی ہیں. فقہ کی کتابوں کے بکثرت شروح و حواشی بھی لکھے گئے ہیں ان میں ابو اسحاق الشیرازی (م ٤٧٦ھ) کی المہذب اور التنبیہ، الغزالی (م ٥٠٥ھ) کی الوجیز اور النووی کی منہاج الطالبین کی مکمل شرحیں لکھی گئیں. بعض علما نے متذکرہ بالا کتابوں کے اہم ابواب یا مسائل پر علحدہ سے بھی کتابیں لکھی ہیں. یہ تمام کتابیں اس کی نظر سے وجھل نہیں ہوتیں اور موقع بہ موقع ان سے پورا پورا استفادہ کرتا ہے.

اسماء و اماکن کی تحقیق و ضبط کے لیے مصنف نے السمعانی (م ٥٦٢ھ) کی «کتاب الأنساب»، النووی کی «تہذیب الاسماء واللغات» اور الذہبی کی «المشتبہ فی اسماء الرجال»، ابن حجر (م ٨٥٢ھ) کی «لسان المیزان» کا سہارا لیا ہے. ان کے علاوہ اس عہد تک بہت سی معاجم مرتب ہوچکی تھیں جن میں ابو طاہر السلفی (م ٥٧٦ھ) کی «معجم مشائخ بغداد» اور «معجم مشائخ اصفہان»، الذہبی کی «المعجم المختص» اور «معجم الشیوخ»، شرف الدین الدمیاطی (م ٧٠٥ھ) اور علم الدین البرزالی (م ٧٣٩ھ) کی معاجم خصوصیت کے ساتھ قابل ذکر ہیں اور ان کے حوالے کتاب میں مختلف مقامات پر ملتے ہیں.

مصنف نے ستائیسویں اٹھائیسویں اور انتیسویں طبقے کے اشخاص کے حالات لکھتے وقت جا بجا مندرجہ ذیل عبارت لکھی ہے:

«قال ابن حجر أمتع الله ببقائه فیما کتب الیّ»
«قال ابن حجر أمتع الله ببقائه فی الوفیات التی کتبها لی»

اس کے بعد ابن حجر (م ٨٥٢ھ) کا قول نقل کیا ہے. اس سے اس امر کی طرف نشاندہی ہوتی ہے کہ مصنف اور ابن حجر کے مابین مراسلت رہی ہے اور بہت سی معلومات اور مشورے ابن حجر سے وقتاً فوقتاً ملتے رہے ہیں اور یہی مشورے مصنف کا ماخذ بنے.

متذکرہ بالا مآخذ کے علاوہ مصنف نے اکثر مقامات پر صرف مصنف کا نام لکھ کر اس کا قول نقل کردیا ہے. ایسے لوگوں کی خاصی تعداد ہے. تحقیق سے اس بات کا پتا نہ چل سکا کہ مصنف نے ذکر کردہ مصنف کی

بن الصلاح (م ۶۴۳ ھ) ابن باطیش (م ۶۵۵ ھ) ابن الساعی (م ۶۷۴ ھ)
النووی (م ۶۷۶ ھ) تاج الدین السبکی (م ۷۷۱ ھ) جمال الدین الاسنوی (م ۷۷۲ ھ)
ابن کثیر (م ۷۷۴ ھ) اور ابن الملقن (م ۸۰۴ ھ) وغیرہم کی طبقـــات کا
ذکر صراحةً کیا ہے۔

تیسری صدی ہجری سے لے کر نویں صدی ہجری تک کی تاریخ کی
تمام مشہور کتابیں اس کے پیش نظر رہی ہیں جن میں الذہبی (م ۷۴۸ ھ)
کی تاریخ الاسلام، ابن کثیر (م ۷۷۴ ھ) کی البـــدایة والنہایة، ابن عساکر
(م ۵۷۱ ھ) کی تأریخ دمشق، الیافعی (م ۷۶۸ ھ) کی مرآة الجنان، ابن الجوزی
(م ۵۹۷ ھ) کی المنتظم، قطب الدین الیونینی (م ۷۲۶ ھ) کی ذیل مرآة الزمان،
ابن الفرات (م ۸۰۹ ھ) کی تاریخ الدول والملوک اور ابن حجیؔ (م ۸۱۶ ھ) کی
تاریخ قابل ذکر ہے۔ تاریخ کی ان مبسوط کتابوں کے علاوہ وہ کتـابیں جو
کسی خاص ملک یا شہر کی سیاسی، معاشرتی، علمی و ادبی تاریخ کے بارے
میں لکھی گئی ہیں تقریباً وہ سب کتابیں مصنف کا ماخذ رہی ہیں۔ اہل بغداد
کے حالات کے لیے خطیب (م ۴۶۳ ھ) کی تاریخ بغداد، اہل حلب کے حالات
کے لیے ابن العدیم (م ۶۶۰ ھ) کی تاریخ حلب، اہل جرجان کے لیے حمزة
السہمی کی تاریخ جرجان، اصفہانیوں کے حالات کے لیے ابن مندہ (م ۳۰۱ ھ)
کی تاریخ اصفہان، اہل یمن کے حالات کے لیے الجعدی (م بعد ۵۸۶ ھ) کی
طبقات فقہاء الیمن اور اسی طرح کی دوسری کتب تواریخ سے اس نے پورے
طور پر فائدہ اُٹھایا ہے۔ جب وہ صوفیا کے حالات قلمبند کرتا ہے تو السلمی
(م ۴۱۲ ھ) کی طبقات الصوفیة اس کے پیش نظر ہوتی ہے۔ متکلمین کے
حالات لکھتے وقت ابن فورک (م ۴۰۶ ھ) کی طبقات المتکلمین، أشاعرہ کے
لیے طبقات الاشاعرہ، علماے قراءت و تجوید کے لیے ذہبی کی طبقات القُراء اس
کے سامنے ہوتی ہیں۔

فقہی مسائل کے استخراج اور ان کی موشگافیوں کے لیے فقہ کی متداول
کتابیں اور ان کی شروح و حواشی پر بھی اس کی نظر رہی ہے۔ فقہ کی
مشہور کتابوں میں الرافعی (م ۶۲۴ ھ) کی التذنیب، امام الحرمین (م ۴۷۸ ھ)

لیکن انہوں نے کتاب کی طوالت کے خیال سے حالات مختصر طور پر بیان کیے ہیں۔ صاحب ترجمہ کے حالات کے بیان کرنے میں اختصار کے ساتھ تحقیق کا پہلو ہمیشہ پیش نظر رہتا ہے۔ بغیر حوالہ کوئی بات یا واقعہ نہیں لکھتے۔ ولادت و وفات کے سنین میں اگر اختلاف ہے تو تحقیق کے بعد ہی کوئی بات لکھتے ہیں۔ فقہی مسائل کے بیان کرنے سے عموماً احتراز کرتے ہیں کیونکہ وہ طبقات کو حالات زندگی کی کتاب سمجھتے ہیں فقہ کی کتاب نہیں۔ کہیں کہیں پر اگر رافعی نے صاحبِ ترجمہ سے مسائل نقل کیے ہیں تو رافعی کی کتاب کے ابواب کا ذکر کر دیتے ہیں۔ بعض مقامات پر مشتبہ اماکن کے اسما کو ضبط کیا ہے اور اس میں بھی احتیاط سے کام لیا ہے۔

بحیثیت مجموعی علمائے شوافع کے حالات کے بارے میں جامع، مختصر اور سلجھے ہوئے انداز میں ایک قابل قدر کتاب ہے۔ اس کے اہم اور مستند ہونے کا سب سے بڑا ثبوت یہ ہے کہ یہ کتاب متاخرین میں بہت مقبول رہی ہے اور اکثر مصنفین نے اسے اپنا ماخذ بنایا ہے۔

طبقات الشافعیة کے مآخذ:

طبقات‌الشافعیة کے عمیق مطالعہ کے بعد اندازہ ہوتا ہے کہ تصنیف کتاب کے وقت مصنف کے پیش نظر سینکڑوں کتابیں رہی ہیں جن میں سے اس نے بعض کتابوں کا صراحةً ذکر کیا ہے جن کی تفصیلی فہرست آخر میں منسلک کی گئی ہے اور بعض مقامات پر صرف اسمائے مصنفین درج کیے ہیں۔ ان میں سے اکثر مصنفین کی کتابوں کا پتا ہی نہیں اور بعض ایسے ہیں جن کی کتابیں موجود ہیں مگر اب تک شائع نہیں ہوئی ہیں۔

اس کتاب کی تصنیف کا مقصد علمائے شافعیہ کے حالات زندگی پیش کرنا تھا۔ مصنف کے عہد سے پہلے بہت سی مختصر اور طویل طبقات لکھی جاچکی تھیں اور کم و بیش ان کے نسخے دنیا میں موجود تھے۔ اس لیے اس کتاب کا سب سے اہم ماخذ یہی طبقات ہیں۔ مصنف نے حتی‌الوسع ان سبھی طبقات سے فائدہ اٹھانے کی کوشش کی ہے اور کثرت سے ان کے حوالے دیے ہیں۔ اس نے اس کتاب میں العبادی (م ۴۵۸ھ) الشیرازی (م ۴۷٦ھ)

مصنف نے اس کتاب میں زیادہ تر فقہا کے حالات لکھے ہیں ان کے علاوہ شعراء، ادباء، مؤرخین، محدثین، مفسرین، نحویین، لغویین اور متکلمین و اشاعرہ کے حالات بھی قلمبند کیے گئے ہیں۔ ستائیسویں، اٹھائیسویں اور انتیسویں طبقے میں اپنے اعزا، اساتذہ، اساتذہ کے اعزا و احباب ور چند معاصرین کے حالات بھی لکھے ہیں۔ شوافع کے حالات زندگی کے بارے میں السبکی کی طبقات کے بعد سب سے زیادہ مقبول ابن قاضی شھبۃ کی یہ طبقات رہی ہے آٹھویں صدی ہجری کے اواخر اور نویں صدی ہجری کے اوائل میں جو شافعی علما گذرے ہیں، مصنف نے ان کے حالات تفصیل سے بیان کیےہیں۔ نویں صدی ہجری کے اکثر علما سے مصنف کے ذاتی تعلقات تھے۔ انکی بہت سی مجلسوں میں وہ شریک ہوتے تھے۔ خط کتابت کے ذریعہ اور دوسرے ذرائع سے انکے بارے میں بہت سی باتیں معلوم ہوئی تھیں۔ مصنف نے ان سب باتوں کو بہت ہی خوش اسلوبی سے بیان کیا ہے۔ الاسنوی (م ۷۷۲ھ) کے بعد کی طبقات لکھی گئیں لیکن ان میں کوئی ایسی نہیں تھی جسمیں نویں صدی ہجری کے شافعی علما کے حالات خوش اسلوبی اور تحقیق و جستجو کے بعد لکھے گئے ہوں۔ ابن قاضی شھبۃ نے یہ کتاب لکھ کر یہ کمی پوری کردی ہے۔

اشخاص کے حالات لکھنے میں مصنف کا انداز بیان بالکل جدید نہیں کہا جا سکتا۔ جس طرح مصنف سے پہلے دیگر مصنفین نے طبقات کی کتابوں میں تراجم لکھنے کا انداز اختیار کیا تھا تقریباً وہی انداز مصنف نے بھی اختیار کیا ہے۔ یہ ضرور ہے کہ اکثر مقامات پر اختصار سے کام لیا ہے لیکن اہم اور ضروری باتوں کو نہیں چھوڑا ہے۔ انہوں نے سبکی کی طرح فقہی مسائل مناظرات اور اشعار کی بھرمار نہیں کی ہے۔ صاحب ترجمہ کے حالات زندگی اس کے بعد اس کا مرتبہ بحیثیت ادیب، فقیہ یا محدث مختصراً مگر جامع انداز میں متعین کیا ہے۔ اس سے یہ نتیجہ نہیں نکالا جا سکتا کہ مصنف کی معلومات میں کمی تھی[1]۔ بعض مقامات پر مصنف حالات تفصیل سے لکھنا چاہتے ہیں

---

۱ ابن دقیق العید کےترجمے میں لکھتے ہیں: «وترجمته طويلة مشهورة وهذاالكتاب مبنى على الإختصار»

مصنف ذوالقعدہ ۸۳۲ھ میں اس کتاب کی تکمیل سے فارغ ہوا۔ اس کا پہلا مسودہ مختصر تھا پھر اس نے تحقیق و جستجو کے بعد اپنی کتاب میں بہت اضافے کیے اور یہ سلسلہ تقریباً ایک سال یا اس سے زیادہ مدت تک چلتا رہا۔ مصنف کا خود نوشتہ مسودہ موجود نہیں ہے لیکن عزالدین حمزۃ الحسینی (م ۸۷۴ھ) اور محمد بن احمد بن محمد بن یوسف الحمصی کے مکتوبہ نسخے موجود ہیں جو بحیات مصنف ۸۴۳ھ میں لکھے گئے ان نسخوں کا مقابلہ مصنف کے نسخے سے کیا گیا ہے اور بعد کے تمام اضافے ان میں موجود ہیں۔

مصنف نے اس کتاب میں تیسری صدی ہجری سے ۸۴۰ھ تک کے ۷۸۴ اشخاص کے حالات زندگی اور ان کے کارناموں کا ذکر کیا ہے۔ یہ کتاب ۲۹ طبقات پر مشتمل ہے۔ پہلے طبقے میں ان لوگوں کے حالات لکھے ہیں جنھوں نے امام شافعی کی خدمت میں حاضر ہو کر براہ راست ان سے علم حاصل کیا تھا۔ دوسرے طبقے میں امام شافعی کے ان معاصرین کی سوانح عمریاں لکھی ہیں جن کی وفات تیسری صدی عیسوی کے اختتام تک ہوئی ہے۔ یہ دونوں طبقے بہت مختصر ہیں اور اُن میں صرف اہم شخصیتوں کا ذکر کیا گیا ہے غالباً مصنف نے طوالت کے خیال سے امام شافعی کا ترجمہ بھی نہیں لکھا بلکہ ان کے چند اصحاب اور معاصرین کے تراجم لکھنے پر اکتفا کی۔ اس کے بعد تیسرے طبقے سے انتیسویں تک ہر طبقے میں ۲۰ سال کی مدت کے متوفی اشخاص کے حالات قلمبند کیے ہیں۔ اس ترتیب سے کتاب میں یہ نقص پیدا ہو گیا کہ بعض ایسے اشخاص جن کے حالات مقدم طبقے میں ذکر کرنے چاہئے درازی عمر کی وجہ سے موخر طبقے میں مذکور ہوئے ہیں اور بعض اشخاص کے حالات کوتاہی عمر کی وجہ سے مقدم طبقے میں درج ہو گئے ہیں۔ ایسا بھی ہوا ہے کہ شاگردوں کے حالات پہلے لکھ دیے گئے ہیں اور اساتذہ کے حالات بعد کے طبقے میں۔ کہیں کہیں اساتذہ و تلامذہ دونوں کے حالات ایک ہی طبقے میں درج ہوگئے ہیں۔ ہر طبقے کی ترتیب حروف تہجی کے لحاظ سے رکھی گئی ہے۔ جو اشخاص کنیت سے مشہور ہیں ان کا ذکر ہر طبقے کے آخر میں کیا گیا ہے لیکن انکی ترتیب میں بھی حروف تہجی کا لحاظ رکھا گیا ہے۔

طبقات کی تصنیف کے بارے میں مصنف کا ایک خاص نقطۂ نظر ہے وہ کتاب کی تمہید ہی میں لکھتے ہیں کہ طبقات‌الشافعیة میں صرف ایسے لوگوں کے حالات زندگی لکھنے چاہییے جن کے بارے میں فقہا کو اکثر ضرورت پڑتی رہتی ہے ۔ مصنف کی طبقات سے پہلے بہت سی مختصر اور طویل طبقات لکھی جا چکی تھیں۔ مختصر طبقات میں العبّادی (م ۴۵۸ھ) اور ابو اسحاق الشیرازی کی اور طویل طبقات میں السبکی کی طبقات الشافعیة الکبریٰ قابل ذکر ہیں۔ الاسنوی (م ۷۷۲ھ) اور ابن کثیر (م ۷۷۴ھ) نے بھی طبقات‌الشافعیة مرتب کی تھیں لیکن ان مصنفین نے اپنی اپنی طبقات میں اہم اور غیر اہم سبھی شخصیتوں کے حالات زندگی لکھے تھے ۔ مصنف کے خیال میں ایک ایسی طبقات کی تصنیف کی ضرورت تھی جس میں صرف اہم شافعی فقہا و علما کے حالات لکھے جائیں۔ جیسا انہوں نے ابن کثیر کے ترجمے میں ان کی طبقات کا ذکر کرتے ہوئے اپنی اس کتاب کی تصنیف کا سبب بیان کیا ہے :

« ومن تصانیفه طبقات الشافعیة ورتّبه علی الطبقات لکنه ذکر خلائق ممن لا حاجة لطالب العلم الی معرفة أحوالهم فلذلك جمعنا هذا الکتاب[1] . »

مندرجہ بالا نقطۂ نظر کے ماتحت، مصنف نے اس کتاب کو مرتب کیا اور اس میں صرف مشہور فقہا یا ان لوگوں کے حالات لکھے ہیں جن سے امام رافعی (م ٦٢۴ھ) نے اپنی کتاب مین فقہی مسائل کے سلسلے میں روایتیں نقل کی ہیں ۔ لیکن مصنف نے مندرجہ بالا اصول کا لحاظ آٹھویں اور نویں صدی ہجری کے اشخاص کے حالات قلمبند کرتے وقت نہیں رکھا ہے ۔ جیسا کہ اس نے کتاب کی تمہید میں اس امر کی طرف نشان دہی کی ہے :

« وأذکر فی‌المائة الثامنة والتاسعة من لم یوجد فیه الشرط المذکور لقرب زمانهم والتشرف لسماع أخبارهم مع عزة وجود تراجمهم[2] . »

---

۱ ابن قاضی شهبة : طبقات الشافعیه رقم : ٦٣٨

۲ ابن قاضی شهبة : خطبة کتاب طبقات الشافعیة

کا لکھا ہوا ہے۔ سر ورق پر بھی «تراجم بخط ابن قاضی شہبۃ مکتوب ہے»[1].

۲۵ تراجم الفقہاء الشافعیۃ من ذیل الروضتین لأبی شامۃ : اسمیں جیسا کہ نام سے ظاہر ہے ابن قاضی شہبۃ نے «الروضتین من اخبار الدولتین» کی ذیل سے جو ابو شامہ ہی کے قلم کی رہین منت ہے شافعی فقیہوں کے تراجم علحدہ کر کے مرتب کر دیے ہیں. اس کا ایک بہت اچھا نسخۃ Garrett Collection میں محفوظ ہے[2].

۲۶ طبقات الشافعیۃ : یہ علماے شوافع کے حالات کا بہترین ذخیرہ ہے. اسپر تفصیلی بحث آیندہ کی جائے گی.

طبقات الشافعیۃ :

ابن قاضی شہبۃ کی تصانیف کی تعداد ۲۵ تک پہنچتی ہے۔ ان میں الاعلام بتاریخ الاسلام کے علاوہ سب سے اہم اور جامع تصنیف طبقات الشافعیۃ ہے. شوافع کی طبقات جو شائع ہوچکی ہیں ان سے قطع نظر غیر مطبوعہ طبقات میں اس سے زیادہ اہمیت کی حامل کوئی دوسری تصنیف نہیں. یہ کتاب بعد کے مؤرخین کا اہم ماخذ رہی ہے۔ اور جلال‌الدین السیوطی (م ۹۱۱ ھ)، النعیمی (م ۹۰۲ھ)، ابن‌العماد (م ۱۰۸۹ھ)، ابن تغری بردی (م ۸۷۴ ھ) اور دوسرے مؤرخین کی کتابوں میں اِس کے بہ کثرت حوالے ملتے ہیں. ابن‌العماد نے «شذرات الذھب» میں شافعی فقیہوں کے تراجم اکثر مقامات پر لفظ بلفظ اسی کتاب سے نقل کردئے ہیں.

---

۱ دیکھیے طبقات فقہاء الیمن للجعدی مرتبہ استاذ فواد سید (قاھرہ ۱۹۵۷) مقدمہ: م - س.

۲ رقم: ۹۴۷ دیکھیے Hitti P. K. Descriptive Cat. of Garret Collection of Arabic MSS. 1938 P. 230

اوپر کی درج کی ہوئی دونوں کتابیں (نمبر ۲۴، ۲۵) مستقل کتابیں نہیں ہیں بلکہ ابن‌قاضی شہبۃ نے ان کتابوں سے اخذ و اقتباس کا کام اس لیے سر انجام دیا تھا کہ اپنی کتاب طبقات الشافعیۃ میں ان سے مستفید ہوسکیں. طبقات پر ایک نظر ڈالنے سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ دونوں کتابیں ان کے مآخذ میں موجود ہیں.

۲۰ مناقب الشافعی و أصحابه[1]: مشہور مؤرخ ذہبی کی کتاب تاریخ الاسلام سے مصنف نے امام شافعی اور ان کے متبعین کے حالات زندگی ذہبی کے زمانے تک مرتب کیے ہیں. اس کا ایک نسخہ کتب خانۂ ظاہریہ میں موجود ہے[2].

تفسیر

۲۱ التفسیر: ابن قاضی شہبۃ نے قرآن کریم کی ایک تفسیر بھی لکھی ہے. اس کے کسی نسخے کے وجود کا علم نہیں ہے[3].

طبقات

۲۲ طبقات النحاۃ و اللغویین: اس میں مصنف نے کثیر مطالعہ اور محنت کے بعد نحاۃ اور لغویین کے حالات حروف تہجی کے اعتبار سے مختصراً تحریر کیے ہیں. اس کے متعدد نسخے کتب خانوں میں موجود ہیں[4].

۲۳ طبقات الحنفیۃ: حنفی علما کے حالات کا تذکرہ ہے. اس کے کسی نسخے کا اب تک علم نہیں ہو سکا ہے.

۲۴ مختصر طبقات فقہاء الیمن: عمر بن علی بن سمرۃ الجعدی (م بعد ۵۸٦ھ) کی طبقات فقہاء الیمن جو ۵۸٦ ھ میں مرتب ہوئی. اس میں ابتداے اسلام سے مصنف کے زمانے تک کے سارے یمنی فقیہوں کا حال درج ہے. ابن قاضی شہبۃ نے اس کا اختصار ۲۵ اوراق میں تیار کیا ہے، اس میں مصنف نے سارے استطرادات اور غیر یمنی فقیہوں کے تراجم حذف کر دیے ہیں اور کہیں کہیں عبارتیں سیاق کلام درست کرنے کے لیے بدل دی ہیں. کہیں کہیں صفحہ کا صفحہ ابن قاضی شہبۃ نے حذف کر دیا ہے. ابن قاضی شہبۃ کے ہاتھ کا لکھا ہوا نسخہ جرمنی میں محفوظ ہے[5]. اس کا خط باریک ہے اور صراحۃً ابن قاضی شہبۃ کے قلم

---

۱ Brock: GAL S. II :63

۲ رقم: تاریخ ۵۷ یوسف العش: فہرس مخطوطات دار الکتب الظاہریۃ ۵: ۲۵۳

۳ حاجی خلیفہ: کشف الظنون ۴۳۸

۴ Brock: GAL S. II:63

۵ رقم: ۱۰۰؛ Ahlwardt: 10:444

۱۴ المنتقیٰ من نزهة الانام فی تأریخ الاسلام لابن دُقماق: ابراهیم بن محمد المعروف بابن دقماق (م ۸۰۹ھ) کی کتاب «نزهة الانام فی تاریخ الاسلام» کا انتخاب ہے۔ اس کا بھی واحد نسخہ چسٹربٹی لائبریری ڈبلن میں محفوظ ہے[1]۔ بروکلمان کو اس نسخے کی اطلاع نہیں ہے۔

۱۵ المنتقیٰ من تاریخ الاسلام للذهبی: غالباً ذهبی کی تاریخ الاسلام کا خلاصه ہے اس کا ایک نسخه بخط مصنف کتب خانۂ احمد ثالث ترکی میں محفوظ ہے رقم: ۲۹۱۷، اس کا عکس جامعة الدول العربیة قاهره میں محفوظ ہے[2]۔

۱۶ التأریخ: اس کا پورا نام نہیں معلوم ہوسکا۔ یہ کتاب دو جلدوں میں ہے۔ اس میں وہ تمام واقعات و حالات درج کیے گئے ہیں جو ۷۴۱ھ سے ۷۸۵ھ تک رونما ہوئے ہیں[3]۔

۱۷ الذیل علی تأریخ شهاب الدین ابن حجّی: ابن حجّی (م ۸۱۶ھ) ابن قاضی شهبة کے اساتذہ میں شمار کئے جاتے ہیں انہوں نے اُنکی تاریخ پر ایک ذیل لکھی ہے۔ جسمیں ابن حجّی کی وفات کے بعد سے ۸۴۰ھ تک کے واقعات کا بھی اضافہ کیا ہے[4]۔

۱۸ الکواکب الدریة فی سیرة نور الدین محمود بن زنکی: نورالدین محمود بن زنگی جلیل القدر حکمراں تھا۔ اس کتاب میں اس کے حالات زندگی تحریر کیے گئے ہیں[5]۔

۱۹ رسالة فی مدارس دمشق و حماما تها[6]: اس رساله میں دمشق کے مدارس اور حماموں کا مختصر ذکر کیا گیا ہے۔ مجلة المجمع العلمی العربی (دمشق) جلد ۲۲ میں اس پر محمد دهمان کا ایک مضمون شائع ہوا ہے۔

---

۱ رقم: ۴۱۲۵ دیکھیے Arberry : A handlist of Arabic Mss. at Dublin 5 : 40

۲ مصدر سابق ۵: ۴۰ فواد سید: فهرس المخطوطات المصورة (قاهرة ۱۹۵۷ء) ۲: ۱۶۰

۳ البستانی: دائرة المعارف الاسلامیه ۳: ۴۴۶

۴ السخاوی: الضوءاللامع ۱۱: ۲۲

۵ الزرکلی: الاعلام ۲: ۳۵

۶ الزرکلی: الاعلام ۲: ۳۵؛ البستانی: دائرة المعارف الاسلامیه ۳: ۴۴۶

۸ المنتقی[1] من تاریخ الاسکندریۃ[1] للنویری : النویری (م ۷۳۳ ھ) کی کتاب تاریخ اسکندریہ سے مصنف نے بعض واقعات کا انتخاب کرکے ایک جگہ جمع کردیا ہے ۔

۹ المنتقی[1] من الأنساب للسمعانی : السمعانی (م ۵۶۲ھ) کی مشہور کتاب «الانساب» کا انتخاب ہے ۔ اس کا ذکر صرف ابن العماد نے کیا ہے[2] ۔

۱۰ المنتقی[1] [3] من نخبۃ الدھر فی عجائب البر و البحر : شمس الدین محمد بن ابی طالب الانصاری (م ۷۲۷ ھ) کی کتاب «نخبۃ الدھر فی عجائب البر و البحر» کا ایک نفیس انتخاب ہے ۔ ابن العماد کے علاوہ کسی تذکرہ نگار نے اس منتقی کا ذکر نہیں کیا ہے ۔

۱۱ المنتقی[1] [4] من تاریخ ابن عساکر : مصنف نے ابن عساکر (م ۵۷۱ ھ) کی مشہور کتاب «تاریخ دمشق» کا ایک نفیس انتخاب تیار کیا ہے ۔ اس کا ایک نسخہ کتب خانۂ ظاہریہ میں محفوظ ہے[5] ۔

۱۲ منتقی العبر فی خبر من غبر للذھبی : مشہور مؤرخ الذھبی (۷۴۸ ھ) کی کتاب العبر فی خبر من غَبَر کا اختصار ہے ۔ اس کا ایک نسخہ بخط مصنف برٹش میوزیم لندن میں محفوظ ہے[6] ۔ اس کا ذکر بروکلمان نے نہیں کیا ہے ۔ ذھبی کی مندرجہ بالا کتاب صلاح الدین المنجد اور فواد سید کے اہتمام میں حکومت کویت کی جانب سے شائع ہونا شروع ہوگئی ہے ۔ ۱۹۶۱ تک اس کی چار جلدیں شائع ہوچکی ہیں ۔

۱۳ المنتقی[1] من تاریخ الدول والملوک لابن الفرات : ابن الفرات (م ۸۰۷ھ) کی کتاب «تاریخ الدول والملوک» کا ایک انتخاب ہے ۔ اس کا واحد نسخہ چسٹر بٹی کے کتاب خانہ ڈبلن میں محفوظ ہے[7] ۔

---

۱ ابن العماد : شذارت الذھب ۷ : ۲۶۹

۲ ایضاً : ۷ : ۲۶۹

۳ ایضاً : ۷ : ۲۶۹

۴ ایضاً : ۷ : ۲۶۹

۵ رقم : ۶۴۲۴

۶ رقم : ۴۷۰ Suppl. to the Cat. of the Arabic MSS. British Museum p281

۷ رقم : (۱) ۴۱۲۵ دیکھیے Arberry: A Hand list of Arabic Manuscripts of Chester Beatty Library, Dublin 5: 40

۳ شرح المنهاج[1] للنووی : یہ امام نووی (م ۶۷۶ھ) کی فقہ کی مشہور کتاب منہاج الطالبین کی شرح ہے ۔ لیکن یہ مکمل نہیں ہو سکی مصنف نے صرف « کتاب الخلع » تک کی شرح لکھی ہے ۔ سخاوی نے اس کا پورا نام « کفایۃ المحتاج الی توجیہ المنہاج » لکھا ہے[2] ۔

۴ النکت علی المنہاج للنووی : اس میں مصنف نے « منہاج الطالبین » کے بعض اہم مقامات کی تشریح کی ہے[3] ۔

۵ النکت علی المہمات للأسنوی : الأسنوی (م ۷۷۲ھ) کی فقہ کی مشہور کتاب المہمات کی یہ مکمل شرح نہیں ہے ۔ اسمیں بعض تشریح طلب مقامات کی وضاحت کی گئی ہے[4] ۔

تاریخ

۶ الاعلام بتاریخ الاسلام[5] : مصنف کی یہ کتاب تاریخی لحاظ سے بہت اہم ہے ۔ اس کتاب کے اکثر حوالے متاخرین کی کتابوں میں ملتے ہیں ۔ اس میں ۲۰۰ ھ سے ۷۹۲ ھ تک کے حالات و واقعات لکھے گئے ہیں ۔ اس میں مصنف نے تاریخ الاسلام للذہبی ، البدایۃ والنہایۃ لابن کثیر اورعیون التواریخ للکتبی کا مکمل مواد اختصار کے ساتھ پیش کیا ہے ۔ واقعات و حوادث سنین کے اعتبار سے اور لوگوں کے حالات حروف تہجی کے اعتبار سے لکھے گئے ہیں ۔ یہ کتاب آٹھ جلدوں پر مشتمل ہے[6] ۔

۷ مختصر تہذیب الکمال[7] للمزی : أبوالحجاج المزی (م ۷۴۲ھ) کی کتاب « تہذیب الکمال فی معرفۃ الرجال » کا اختصار ہے ۔ ابن العماد نے اس کا نام « لباب التہذیب » لکھا ہے ۔

---

۱ حاجی خلیفہ : کشف الظنون ۱۸۷۶ ؛ ابن العماد : شذرات الذہب ۷ : ۲۶۹ ؛ الشوکانی : البدر الطالع ۱ : ۱۶۴

۲ السخاوی : الضوء اللامع ۱۱ : ۲۲

۳ السیوطی : نظم العقیان ۹۴

۴ حاجی خلیفہ : کشف الظنون ۱۹۱۵ ؛ السیوطی : نظم العقیان ۹۴

۵ السیوطی : نظم العقیان ۹۴ ؛ البستانی : دائرۃ المعارف الاسلامیہ ۳ : ۴۴۶

۶ Brock: GAL Supp II: 63

۷ ابن العماد : شذرات الذہب : ۷ : ۲۶۹

کی[1]. انہوں نے اپنے والد کے حالات زندگی اور انکی سیرت پر بھی ایک کتاب لکھی تھی۔ ۱۲ رمضان شب جمعرات ۸۷۴ھ میں ان کا انتقال ہوا۔

(۲) حمزہ بن ابی بکر بن احمد سری الدین المعروف بابن قاضی شہبة[2]۔ انہوں نے اپنے والد اور اساتذۂ وقت سے تعلیم حاصل کی تھی۔ مدرسۂ مسروریہ اور مجاهدیہ میں تدریسی خدمات انجام دیتے تھے۔ انکے تفصیلی حالات زندگی نہیں ملتے ہیں۔ ان کی کسی تصنیف کا بھی پتا نہیں ہے۔ وفات کے بارے میں اس قدر معلوم ہے کہ اپنے بھائی بدر الدین سے چودہ سال قبل رمضان ۸۶۰ھ میں ان کا انتقال ہوا۔ سن ولادت کے بارے میں بھی کوئی اطلاع نہیں۔ قیاس یہ چاہتا ہے کہ قرن تاسع کے اوائل میں اُن کی ولادت ہوئی ہوگی۔

تصانیف

یہ بتانا تو مشکل ہوگا کہ مصنف نے اپنی زندگی کے کتنے سال تصنیف و تالیف کے لیے وقف کر دیے تھے لیکن تاہم تصانیف کی تعداد کو دیکھ کر یہ اندازہ ہوتا ہے کہ ان کی عمر کا اکثر و بیشتر حصہ اسی کام میں صرف ہوا ہوگا۔ انہوں نے مختلف علوم و فنون پر کتابیں لکھی ہیں جن کا مختصر تعارف ذیل میں کرایا جا رہا ہے۔ ان کی کوئی کتاب اب تک شائع نہیں ہوئی ہے۔

فقہ

۱ شرح التنبیہ[3] لأبی اسحاق الشیرازی: ابو اسحاق الشیرازی (م ۴۷٦ھ) کی مشہور کتاب «التنبیہ» کی شرح ہے۔ سخاوی نے اس کتاب کا نام «کافی التنبیہ» لکھا ہے[4]۔

۲ النکت علی التنبیہ[5] لأبی اسحاق الشیرازی: یہ کتاب «التنبیہ» کے اہم مقامات کی تشریح و توضیح پر مشتمل ہے۔

---

۱ عمر رضا کحالہ: معجم المولفین ۹: ۱۰۵

۲ حالات کے لیے دیکھیے: السخاوی: الضوء اللامع ۳: ٦۴

۳ السیوطی: نظم العقیان ۹۴؛ الشوکانی: البدر الطالع ۱: ۱٦۴؛ حاجی خلیفہ: کشف الظنون ۴۹۲

۴ السخاوی: الضوء اللامع ۱۱: ۲۱

۵ السیوطی: نظم العقیان ص ۹۴؛ حاجی خلیفہ: کشف الظنون ۴۹۲

میں انکو بڑی اچھی حالت میں دیکھا. ان کے صاحبزادے نے ان تمام خوابوں کو انکی کتاب زندگی میں جمع کر دیا ہے[1]. انکی وفات پر ان کے مدّاحوں اور عقیدت مندوں نے نظمیں بھی لکھیں. سخاوی نے شمس الدین المقـدسی اور محمد الفراش کے مرثیوں کا ذکر کیا ہے[2]. المقـدسی کا مرثیہ مندرجہ ذیل شعر سے شروع ہوتا ہے:

عليكَ تقي الدين تبكي المنازلُ　　　لقد كنتَ مأمولاً اذا أمَّ نازلُ

محمد الفراش کے مرثیہ کا مندرجہ ذیل مطلع ہے:

لمـــونك أيها الصدر الرئيس　　　تعطل الـدارس والـــدروسُ

ان کے اخلاف میں صرف دو صاحبزادوں کا ذکر کتب تواریخ میں ملتا ہے. دونوں کے مختصر حالات مندرجہ ذیل ہیں:

(۱) محمد بن أبي بكر بن احمد بدرالدين المعروف بابن قاضي شهبة. بقـول سخاوی ۲ صفر بروز چہار شنبہ ۷۹۸ھ کو پیدا ہوئے سیوطی نے تاریخ ولادت ۸۰۶ھ لکھی ہے. انہوں نے ابتدائی تعلیم اپنے والد سے حاصل کی اس کے بعد مشائخ وقت کی خدمت میں حاضر ہو کر کسب علم کیا. فقہ شافعی میں اپنے والد کی طرح اتنی مہارت حاصل کی کہ جلیل القدر فقہاء میں شمار ہونے لگے. ایک زمانہ تک دمشق کے مشہور مدارس ظاہریہ، ناصریہ، تقویہ، مجاهدية الجوانيه اور فارسیہ میں تدریسی خدمات انجام دیتے رہے. وہ ۸۳۹ھ سے آخر زمانہ عمر تک عہدۂ قضا پر فائز رہے. نہایت خوش خلق، دیانت دار اور متقی انسان تھے. اہل شام انکی شخصیت پر فخر کرتے تھے. انہوں نے فقہ میں النـووی (م ۶۷۶ھ) کی کتاب «منهاج الطالبين» کی دو شرحیں لکھیں. ایک کا نـام «ارشاد المحتاج الى توجيه المنهاج» اور دوسرے کا «هداية المحتاج» رکھا. اس کے علاوہ «طبقات الفقهاء» اور الملک الاشرف قایتبای کے زمانے کی تاریخ مرتب

۱　السخاوی: الضوء اللامع ۱۱: ۲۳

۲　ایضاً ۱۱: ۲۴

۳　حالات کے لیے دیکھیے: السخاوی: الضوء اللامع ۷: ۱۵۵ السیوطی: نظم العقیان ۱۴۳؛ البستانی: دائرة المعارف الاسلامیه ۳: ۴۴۶؛ کشف الظنون ۱: ۷۳۱؛ ۱۵۶۹، ۱۸۷۵، عمر رضا کحاله: معجم المولفین: ۹: ۱۰۵، Brock. GAL. II: 30s, II: 25;

کی طرح بے کار اور بے بنیاد قصوں کے بیان سے وہ احتراز کرتے ہیں اور اپنی رائے دینے میں بڑی احتیاط سے کام لیتے ہیں۔

۸۳۷ھ میں انہوں نے فریضۂ حج ادا کیا۔ رمضان ۸۵۱ھ میں مع اہل و عیال کے بیت‌المقدس کی زیارت کے لیے روانہ ہوئے۔ وہاں سے واپسی کے چند دنوں بعد سانحۂ انتقال پیش آیا۔ ان کے صاحبزادے بدرالدین ابن قاضی شہبۃ (م ۸۷۴ھ) نے ان کی وفات کا واقعہ اس طرح بیان کیا ہے کہ «وہ اپنی موت سے ایک دن قبل بروز چہارشنبہ مدرسہ تقویہ تشریف لے گئے۔ وہاں انہوں نے موت فجاۃ پر تقریر کی جس میں انہوں نے اس بات کی وضاحت کی کہ ناگہانی موت مومن کے لیے راحت ہے اور کافر کے لیے باعث افسوس۔ وہاں سے فراغت کے بعد جب وہ اپنے خچر پر سوار ہوئے تو اپنے لڑکے بدرالدین سے کہا کہ اے بیٹے! خدا کی قسم ہم میں اب کچھ باقی نہیں رہا۔ اس کے بعد اسی دن مدرسۂ ناصریہ تشریف لے گئے، وہاں ایک درس دیا اور اثنائے درس میں یوم جمعہ اور شب جمعہ میں موت کی فضیلت پر تقریر کی، پھر اللہ سے اپنے لیے دعا کی۔ دوسرے دن پنجشنبہ ۱۱ ذوالقعدہ ۸۵۱ھ کو بعد نماز عصر اپنے لڑکے بدرالدین سے گفتگو کر رہے تھے اور ساتھ ہی ساتھ کچھ لکھتے بھی جاتے تھے۔ تھوڑی دیر بعد قلم رکھ دیا اور تکیے سے سہارا لیا۔ اتنی دیر میں ان کا سر جھک گیا اور ان کی روح قفس عنصری سے پرواز کر گئی[1]۔

انکی موت کی خبر بڑی سرعت کے ساتھ سارے شہر میں پھیل گئی۔ دوسرے دن بعد نماز جمعہ انکی نماز جنازہ ادا کی گئی۔ اور مقبرہ باب‌الصغیر میں اپنے اسلاف کے پہلو میں دفن کیے گئے۔ ان کے جنازے میں عمائدین شہر، قضاۃ، علما و صلحا، عوام سبھی نے شرکت کی۔ بقول سخاوی ان کے جنازہ میں اتنا مجمع تھا کہ ان کے معاصرین میں کسی کے جنازہ میں اتنا جم غفیر نہیں دیکھا گیا[2]۔ ان کے انتقال کے بعد ان کے بعض معتقدین اور اعزا نے عالم عقبیٰ

۱ السخاوی: الضوء اللامع ۱۱ : ۲۳
۲ ایضاً ۱۱ : ۲۲

(م٦٤٦ھ) کی منہاج الطالبین اور أبو اسحاق الشیرازی (م ٤٧٦ھ) کی «التنبیه» جمال الدین الاسنوی (م ٧٧٢ھ) کی المہمات کی شرحیں ضرور لکھی ھیں. ایک مدت تک فقه کی تعلیم بھی دیتے رھے. وہ اپنے زمانے میں فقه کے بہت بڑے عالم سمجھے جاتے تھے. ان کے زمانے میں فقه میں ان کا کوئی ثانی نه تھا. حسام الدین الحنفی نے لکھا ھے که ان کے زمانه میں ابن قاضی شہبة کے مثل کوئی فقیه نه تھا اور نه ایک مدت دراز سے ان جیسا کوئی فقیه پیدا ھوا تھا[۱]. عوام میں یه مشہور تھا که امام شافعی کی کتابوں کو ان سے بہتر کوئی نہیں سمجھ سکتا. اس کے علاوہ فقه شافعی کی کتابوں کو بھی ان سے بہتر سمجھنے والا کوئی نه تھا. یہی وجه تھی که وہ اپنے زمانے میں بحیثیت فقیه بہت مشہور ھوئے. ان کے فتاویٰ کا کوئی مجموعه تو نہیں دستیاب ھوسکا ھے، قیـــاس ھے که انہوں نے ہزاروں فتوے دیے ھوں گے، کیونکه عوام و خواص کو ان کے فتووں پر بہت اعتماد تھا.

اس میں شک نہیں که وہ فقه شافعی کے بڑے عالم تھے لیکن ان کی شہرت بحیثیت مورخ بھی علمی دنیامیں کم نہیں ھے. انہوں نے بقول سخاوی اپنے استاذ شہاب الدین ابن حجیؔ (م٨١٦) کی خدمت میں رہ کر فن تاریخ نویسی میں مہارت حاصل کی. تاریخ میں ان کی مشہور کتاب «الاعلام بتاریخ الاسلام» ھے. اس کے علاوہ انہوں نے تاریخ کی کئی کتابوں پر ذیلیں لکھی ھیں. بعض تاریخی کتابوں کے اختصار بھی تیار کیے جن کی تفصیل آگے آئے گی. انہیں علما کے حالات لکھنے کا بڑا شوق تھا چنانچه حنفی اور شافعی علما کے حالات پر مشتمل دو تذکرے لکھے جو طبقات الشافعیة اور طبقات الحنفیة کے نام سے مشہور ھیں. مؤخرالذکر کا کہیں پتا نہیں ھے. اب تک ان کی ایک بھی کتاب شائع نہیں ھوئی ھے. ھمیں ان کی تصانیف میں صرف «طبقات الشافعیه» کے مطالعه کرنے کا موقع ملا ھے. اس کے مطالعه سے اندازہ ھوتا ھے که انہوں نے حقائق و واقعات کو بڑی تحقیق کے بعد پیش کیا ھے. ان کے بیان میں طوالت نہیں ھے بلکه جامعیت اور اختصار ھے. دیگر مؤرخین

---

۱ السخاوی : الضوء اللامع ۱۱ : ۲۳

ابن قاضی شہبۃ تدریسی خدمات کے ساتھ ساتھ تصنیف و تالیف کا کام بھی بڑے انہماک سے کرتے تھے انہوں نےاپنی زندگی میں بہت سی کتابیں لکھیں جن کا ذکر آگے آئے گا. انکو کتابت کا بہت شوق تھا. چنانچہ اس وقت بھی ان کے ہاتھ کی لکھی ہوئی بعض کتابیں کتب خانوں میں محفوظ ہیں. ان کا خط باریک اور عالمانہ ہے. وہ بہت زود نویس بھی تھے. سخاوی کے قول کے مطابق انہوں نے اپنی زندگی میں دو سو کتابوں سے زائد اپنے ہاتھ سے لکھی تھیں[1]. در حقیقت علما اور مؤرخین میں ایسی شخصیتیں کم نظر آتی ہیں جنھوں نے خود اتنی کثیر تعداد میں کتابوں کی کتابت کی ہو. اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ ابن قاضی شہبۃ کی زندگی بڑی مصروف زندگی تھی. ایک طرف عہدۂ قضا کی ذمہ داریاں سنبھالنی پڑتی تھیں اور تدریسی خدمات انجام دینی ہوتی تھیں دوسری طرف وہ کتابوں کی کتابت کیا کرتے تھے. ان کا کتب خانہ بہت قیمتی تھا. ان کے انتقال کے بعد تقریباً ۷۰۰ کتابیں فروخت کی گئیں[2].

تعلیمی خدمات کے ساتھ ساتھ عہدۂ قضا کی ذمہ داریاں بھی ان کے سپرد کی گئی تھیں. اس امر کا پتا نہیں چل سکا کہ وہ کب سے عہدۂ قضا پر فائز ہوئے لیکن انہوں نے عمر کے اکثر حصے میں یہ خدمات انجام دیں. بقول سخاوی ایک عرصہ تک دمشق میں عہدۂ قضا پر نیابت کرتے رہے. جمادی‌الاولیٰ[3] ۸۴۲ھ میں کمال‌الدین ابن البارزی (م ۸۵۶ھ) کے عہدۂ قضا سے سبکدوشی ہونے کے بعد انکی جگہ پر مستقل کردیے گئے[4]. چند دنوں کے بعد شوال ۸۴۲ھ میں پھر اپنے سابق عہدے پر واپس آ گئے[5]. اس کے بعد انہوں نے زیادہ عرصے تک یہ خدمت نہیں انجام دی اور ۸۴۴ھ کے اوائل میں خود ہی اس عہدہ سے سبکدوش ہوگئے. اور آخر عمر تک تصنیف و تالیف میں مشغول رہے.

ابن قاضی شہبۃ ایک عرصہ تک عہدۂ قضا پر فائز رہے. اُنہوں نے فقہ شافعی میں کوئی مستقل کتاب تو نہیں لکھی البتہ فقہ کی امہات کتب مثلاً النووی

---

۱ السخاوی: الضوء اللامع ۱۱ : ۲۳ — ۲ الضوء اللامع ۱۱ : ۲۳

۳ الضوء ۱۱ : ۲۲ — ۴ ابن تغری بردی: النجوم الزاہرۃ ۷: ۶۳

۵ الضوء ۱۱ : ۲۲

برهان الدين النووی[1] (م ٨٨٥ھ)، برهان الدین ابن قوقب[2] (م ٨٩٣ھ)، برهان الدین الرامیق[3] (م ٨٨٤ھ)، بهاء الدین الدمشقی[4] (م ٨٨٩ ھ)، برهان الدین البقاعی[5] (م ٨٥٨ھ) شهاب الدین الخوارزمی[6] (م ٨٦٨ ھ)، ابن ابی عذیبه[7] (م ٨٥٦ ھ)، شهاب الدین الدمشقی[8] (م ٨٨٩ ھ)، عزالدین الحسینی[9] (م ٨٧٤ ھ)، خطاب الغزاوی[10] (م ٨٧٨ھ)، عبدالقادر المحیوی[11] (م ٨٨٠ ھ)، ابن قاضی عجلون[12] (م ٨٦٥ ھ)، تاج الدین ابن غزیل[1] (م ٨٨٠ھ)، نجم الدین المقدسی[13] (م )، شمس الدین المقدسی[15] (م ٨٨٥ ھ)، رضی الدین الغزی[16] (م ٨٦٤ ھ)، ابن حمصی[17] (م ٨٨١ ھ)، أبو حامد المقدسی[18] (م ٨٧٤ ھ)، نجم الدین ابن قاضی عجلون[19] (م ٨٧٦ ھ) اور محمد الخیضری[20] (م ٨٩٤ ھ) ۔

---

١ السخاوی : الضوء اللامع ١ : ٨ — ٢ السخاوی : الضوء اللامع : ١ : ٥٦

٣ ایضاً ١ : ١٥٢ — ٤ ایضاً ١ : ٢٦٥

٥ السیوطی : نظم العقیان ١ : ٢٤ — ٦ السخاوی : الضوء اللامع ٢ : ١٥٤

٧ السخاوی : الضوء اللامع ٢ : ١٦٢ — ٨ ایضاً ٢ : ١٩٤

٩ ایضاً ٣ : ١٦٣ ۔ یہ مصنف کے بہت ممتاز شاگردون میں سے تھے ۔ انہوں نے انکی طبقات الشافعیة پر ایک ذیل بھی لکھی تھی ۔

١٠ السیوطی : نظم العقیان ص ١١٠ ، السخاوی : الضوء اللامع ٢ : ١٨١

١١ السخاوی : الضوء اللامع ٤ : ٢١٣ — ١٢ السخاوی : الضوء اللامع ٥ : ٢٤

١٣ ایضاً ٥ : ٢٤ — ١٤ ایضاً ٦ : ٢٥٥

١٥ ایضاً ٦ : ٢٩٢

(انہوں نے ابن قاضی شهبة کے انتقال پر ایک مرثیه بھی لکھا تھا جس کا ذکر آگے آئے گا)

١٦ السخاوی : الضوء اللامع ٦ : ٣٢٤ — ١٧ السخاوی : الضوء اللامع ٧ : ٦١

١٨ ایضاً ٧ : ٨٤

١٩ ایضاً ٨ : ٩٥ النعیمی: الدارس فی تاریخ المدارس ٣٣٨

٢٠ السخاوی: الضوء اللامع ٩ : ١١٧ النعیمی: الدارس فی تاریخ المدارس ١ : ٢

کیوں کہ ان کی وفات ۸۴۰ھ کے بعد ہوئی ہے اور طبقات میں صرف ۸۴۰ھ تک کے متوفیین کا ذکر ہے۔

انھوں نے بہت جلد علوم وفنون متداولہ میں مہارت حاصل کرلی تھی۔ ان میں ذہانت، دیانت داری، فراخ حوصلگی، حد درجہ پائی جاتی تھی، ان کے علاوہ اور بہت سے عمدہ خصائل وعادات سے آراستہ تھے۔ وہ بہت خوبصورت اور وجیہ انسان تھے۔ عزالدین القدسی (م ۸۵۰ھ) کہتے ہیں کہ سارے دمشق میں ان سے زیادہ کوئی خوبصورت آدمی دیکھنے میں نہ آیا۔ وہ ہمیشہ عمدہ لباس زیب تن کرتے تھے اور قیمتی خچروں پر سواری کیا کرتے تھے۔ عوام و خواص میں عزت کی نگاہ سے دیکھے جاتے تھے۔ ان کے معاصرین میں کسی شخص کو ایسی شہرت اور ایسا وقار نصیب نہیں ہوا۔ بہت ہی متین اور سنجیدہ تھے۔ کسی شخص کو جلد ان سے گفتگو کرنے کی ہمت نہ پڑتی تھی۔ عوام و خواص سے کنارہ کش رہتے تھے۔ اس کے باوجود ان کے پاس دور دور سے لوگ طلب علم کے لیے آیا کرتے تھے۔

تحصیل علم سے فراغت کے بعد اپنے اسلاف کی طرح درس و تدریس کے مشغلے میں مصروف ہوگئے۔ دمشق کے مشہور مدارس مسروریہ، اجدبہ، ظاہریہ۔ ناصریہ، عذراویہ، شامیہ برانیہ اور شامیہ جوانیہ میں عرصہ تک تعلیمی خدمات انجام دیتے رہے، اس کے ساتھ ہی ساتھ دمشق اور بیت‌المقدس میں حدیث بیان کرتے تھے۔ بڑے بڑے علما اور فضلا اُن سے سماعت حدیث کرتے۔ فقہ میں ان کے تبحرعلمی کا اتنا چرچا تھا کہ لوگ دور دور سے ان کی خدمت میں حاضر ہوتے اور علم کی دولت سے مالامال ہوکر واپس جاتے تھے۔ صرف عوام ہی نہیں بلکہ دمشق کے بعض اعیان نے بھی ان کے سامنے زانوے تلمذ تہ کیا تھا۔ چونکہ وہ ایک عرصہ تک دمشق کے مختلف مدارس میں تعلیمی خدمات انجام دیتے رہے اس لیے قیاس کیا جاتا ہے کہ ان کے تلامذہ کی خاصی تعداد ہوگئی ہوگی۔ تاریخ و سیر کی کتابوں میں ان کے سبھی تلامذہ کے حالات نہیں ملتے ہیں۔ یہاں ذیل میں چند مشہور تلامذہ کے نام لکھے جاتے ہیں۔ استقصا مقصود نہیں ہے:

الغزی[1] (م ۷۹۹ھ)، جمال الدین الطیمانی[2] (م ۸۱۵ھ)، بدر الدین ابن مکتوم[3] (م ۷۹۷ھ)، شہاب الدین ابن حجی[4] (م ۸۱۶ھ)، شمس الدین الصرخدی[5] (م ۷۹۲) اور زین الدین القرشی[6] (م ۷۹۲) کے سامنے بھی زانوے تلمذ تہ کیا۔ اپنے دادا شمس الدین ابن قاضی شہبۃ (م م ۷۸۲)، علاء بن المجد، أبوھریرہ ابن الذھبی اور ابن صدیق جیسے علما سے انھوں نے سماعت حدیث کی۔

متذکرہ بالا اساتذہ کے علاوہ ان کی طبقات میں دو اساتذہ سراج الدین ابن الملقن[7] (م ۸۰۴ھ) اور زین الدین العراقی[8] (م ۸۰۶ھ) کا ذکر بھی صراحۃً ملتا ھے۔ انھوں نے محمد بن یحیی بن احمـــد شمس الدین الحبراضی المعروف بابن زُھرۃ[9] (م ۸۴۸ھ) سے بھی باقاعدہ طور پر تعلیم حاصل کی تھی۔ ابن قاضی شہبۃ نے ان کے حالات اپنی کتاب طبقات الشافعیۃ میں نہیں لکھے ھیں

۱ حالات کے لیے دیکھیے: ابن قاضی شہبۃ: طبقات الشافعیۃ: رقم ۶۹۲؛ ابن حجر: الدرر الکامنہ ۲: ۲۰۵؛ Brock. GAL. II 109

۲ حالات کے لیے دیکھیے: ابن قاضی شہبۃ: طبقات الشافعیۃ رقم: ۷۲۸؛ السخاوی: الضوء اللامع ۵: ۵۰

۳ حالات کے لیے دیکھیے: ابن قاضی شہبۃ: طبقات الشافعیۃ: رقم: ۶۹۶؛ ابن حجر: الدرر الکامنہ ۳: ۳۴۷

۴ حالات کے لیے دیکھیے ابن قاضی شہبۃ: طبقات الشافعیۃ رقم: ۷۱۷؛ السخاوی: الضوء اللامع ۱: ۲۶۹۔

۵ حالات کے لیے دیکھیے: ابن قاضی شہبۃ: طبقات الشافعیۃ رقم ۶۹۷؛ ابن حجر: الدرر الکامنہ ۳: ۴۴۹

۶ حالات کے لیے دیکھیے: ابن قاضی شہبۃ: طبقات الشافعیۃ رقم ۶۹۱؛ ابن حجر: الدرر الکامنہ ۳: ۱۹۴

۷ حالات کے لیے دیکھیے: ابن قاضی شہبۃ: طبقات الشافعیۃ رقم: ۷۳۹؛ السخاوی: الضوء اللامع ۶: ۱۰۰

۸ حالات کے لیے دیکھیے ابن قاضی شہبۃ: طبقات الشافعیۃ رقم: ۷۳۲؛ السیوطی: حسن المحاضرۃ ۱: ۲۴۰

۹ حالات کے لیے دیکھیے: السخاوی: الضوء اللامع ۱۰: ۷۰

تمام مورخین کا اس پر اتفاق ھے کہ انکی ولادت ۱۳ ربیع الاول ۷۷۹ھ میں دمشق میں ہوئی گیارہ سال کی عمر میں وہ سایۂ پدری سے محروم ہوگئے. انہوں نے کم عمری ہی میں اپنے والد سے صحیح بخاری پڑھ لی تھی. تحصیل علم کے لیے اپنے زمانہ کے مشہور اساتذہ کی خدمت میں حاضر ہوئے. انہوں نے کتنے اساتذہ سے استفادہ کیا اسکی صحیح تعداد بتانا تو مشکل ھے. سخاوی کے علاوہ عام طور پر مورخین نے ان کے صرف دو تین اساتذہ کا صراحۃً ذکر کیا ھے. انہوں نے اپنے اکثر مشائخ کے حالات اپنی طبقات الشافعیة میں بھی لکھے ہیں.

ان کے سب سے پہلے استاذ محمد بن علی شمس الدین ابن القطّان[1] (م ۸۱۳ ھ) ہیں. انہوں نے ان کے حالات اپنی کتاب طبقات الشافعیة میں لکھے ہیں. وہ ان کے ترجمے میں وہ یوں رقم طرازہیں «وھواول شیخ إشتغلت علیه و کان أبی قدجعله أحد الأوصیاء[2]» سخاوی کے قول کے مطابق انہوں نے اپنے اساتذہ میں جن سے سب سے زیادہ کسب علم کیا وہ سراج الدین البُلقینی[3] (م ۸۰۵ ھ) ہیں. ان کے علاوہ شہاب الدین الزہری[4] (م ۷۹۵ ھ)، شہاب الدین الملکاوی[5] (م ۸۰۳ ھ)، شرف الدین ابن السریشی[6] (م ۷۹۵)، شرف الدین

---

۱ حالات کے لیے دیکھیے : ابن قاضی شھبة : طبقات الشافعیة رقم ۷۳۸، السخاوی: الضوء اللامع ۹ : ۹.

۲ ابن قاضی شھبة : طبقات الشافعیة رقم ۷۳۸.

۳ حالات کے لیے دیکھیے : ابن قاضی شھبة : طبقات الشافعیة رقم ۷۳۷، السخاوی: الضوء اللامع ٦ : ۸۵

۴ حالات کے لیے دیکھیے: ابن قاضی شھبة: طبقات الشافعیة رقم : ۶۷۹، ابن حجر : الدرر الکامنه ۱ : ۱۴۰

۵ حالات کے لیے دیکھیے : ابن قاضی شھبة : طبقات الشافعیة رقم : ۷۱۸، السخاوی: الضوء اللامع : ۱ : ۲۹۹

٦ حالات کے لیے دیکھیے : ابن قاضی شھبة : طبقات الشافعیة رقم : ۷۰۹، ابن حجر: الدرر الکامنه ۴ : ۳۳۴

رھے اس کے بعد وہ « بَر » کے قاضی مقرر کر دیے گئے لیکن چند دنوں کے بعد اس کو چھوڑ کر درس و تدریس میں مشغول ہوگئے۔ ایک عرصے تک عوام ان سے علمی فوائد حاصل کرتے رھے ۔ شوال ۷۸۱ ھ میں انتقال ھوا اور اپنے والد کے پہلو میں دفن کیے گئے ۔

مصنف : ابو بکر بن احمد بن محمد بن عمر بن محمد بن عبدالوھاب بن محمد ذؤیب، تقی الدین المعروف بابن قاضی شهبة[1]. تمام تذکرہ نگار اور مؤرخین خصوصاً السخاوی (م ۹۰۲ھ) جنھوں نے ان کے حالات زندگی تفصیل سے لکھے ھیں، انکی کنیت کے بارے میں خاموش ھیں. عمر رضاکحالہ نے انکی کنیت ابو الصدق لکھی ھے[2]. ان کی ابتدائی زندگی کے حالات کے بارے میں زیادہ تفصیل نہیں ملتی ان کے صاحبزادے بدر الدین ابن قاضی شهبة (م ۸۷۴ ھ) نے ان کے حالات زندگی اور سیرت کے بارے میں ایک کتاب لکھی ھے . جس کا ذکر بروکلمان کی تاریخ آداب عربی، انسائیکلو پیڈیا آف اسلام اور سخاوی کی الضوء اللامع میں ملتا ھے. اس کتاب کاایک نسخہ کتب خانۂ برلن جرمنی میں محفوظ ھے[3]. السخاوی نے الضوء اللامع میں ذرا تفصیل سے ان کے حالات زندگی قلمبند کیے ھیں اور بعد کے تمام مؤرخین نے انھی سے خوشہ چینی کی ھے ۔

---

۱ حالات کے لیے دیکھیے : السخاوی : الضوء اللامع : ۱۱ : ۲۱ ـ ۲۴ ؛ ابن تغری بردی: النجوم الزاهرة ۷ : ۳۱۴ . حوادث الدهور فی مدی الایام و الشهور ۱ : ۲۵ ؛ السیوطی : نظم العقیان ص۹۴ ؛ ابن العماد: شذرات الذهب ۷ : ۲۶۹ ؛ البستانی: دائرة المعارف الاسلامیة ۳ : ۴۴۴ ؛ حاجی خلیفه : کشف الظنون ۱۲۷ ، ۲۹۵، ۴۳۸ ، ۴۹۲ ، ۵۲۶ ، ۸۲۹، ۱۱۰۱ ، ۱۱۰۷، ۱۵۱۰ ، ۱۸۴۰ ، ۱۸۷۵، ۱۸۷۶، ۱۹۱۵ ، البغدادی اسماعیل باشا : ایضاح المکنون فی الذیل علی کشف الظنون ۱ : ۳۰۲، الشوکانی: البدر الطالع۱: ۱۶۴؛ الزرکلی: الاعلام ۲: ۳۵ ، عمررضاکحالہ: معجم المؤلفین ۳ : ۵۷.

۲ عمر رضا کحالة : معجم المولفین ۳ : ۵۷

۳ رقم: ۱۰۱۳۰ دیکھیے Ahlwardt : Die Handschriften – verzeichnisse der Koniglichen Bibliothek Zu Berlin (1897) 9 : 448

ابن حجّی (م ۸۱٦ھ) جیسے نامور علماء نے زانوے تلمذ نہ کیا۔ ابن حجّی ان کے بارے میں کہتے ھیں کہ «فقہ میں کتاب التنبیہ اور نحو میں الجرجانیہ پر ان کی بڑی گہری نظر تھی»۔ علم و فضل میں شہرت کے با وجود عام محفلوں اور جلسوں میں شرکت سے پرہیز کرتے تھے۔ انھوں نے ماہ محرم ۷۸۲ھ میں ۹۱ سال کی عمر میں وفات پائی۔

اپنے اخلاف میں دو صاحبزادے چھوڑے جن میں ایک ہمارے مصنف کے والد اور دوسرے ان کے چچا تھے۔ ان دونوں کے مختصر حالات ذیل میں درج کیے جاتے ھیں۔

والد مصنف: احمد بن محمد بن عمر بن عبدالوهاب شهاب الدين أبوالعباس الأسدي المعروف بابن قاضي شهبة[1]۔ وہ ماہ رجب ۷۳۷ھ میں پیدا ہوئے۔ مشائخ وقت سے مختلف علوم و فنون حاصل کئے۔ فقہ و حدیث میں بہت جلد مہارت حاصل کر لی تھی اور اپنے والد ھی کے زمانے میں تدریسی خدمات انجام دینے لگے تھے۔ وہ عرصے تک افتا کا کام بھی انجام دیتے رہے۔ عمر کے آخری حصے میں جامع اموی دمشق میں بھی کچھ دنوں تک درس کی خدمات انجام دیں۔ فن فرائض میں انھیں خاصی مہارت تھی اور اس فن میں انھوں نے ایک کتاب بھی تصنیف کی تھی۔ ۷۹۰ھ میں وفات پائی اور اپنے والد کے پہلو میں سپرد خاک کیے گئے۔

عم مصنف: يوسف بن محمد بن عمر بن محمد بن عبد الوهاب جمال الدين المعروف بابن قاضي شهبة[2]۔ ماہ رمضان ۷۲۰ھ میں پیدا ہوئے۔ اپنے زمانے کے مشہور اور ذی علم لوگوں میں شمار ہوتے تھے۔ ابتدائی تعلیم اپنے والدین سے حاصل کی۔ اس کے بعد ائمۂ وقت کے حلقۂ درس میں شریک ہوئے۔ انھوں نے جلد ھی تعلیم سے فراغت حاصل کر لی تھی۔ وہ ابتدائی زمانے میں تدریسی خدمات انجام دینے

۱ حالات کے لیے دیکھیے: ابن قاضی شهبة: طبقات الشافعية رقم ٦٨٢؛ ابن العماد: شذرات الذهب ٦: ٣١٢

۲ حالات کے لیے دیکھیے: ابن قاضی شهبة: طبقات الشافعية رقم ۷۱۰، ابن حجر: الدرر الکامنة ۴: ۷۲

تھے۔ اُن کے اسلاف میں سے ایک بزرگ نجم الدین عمرالأسدی چالیس سال تک مقام شہبہ میں عہدۂ قضا پر فائز رہے۔ اسی وجہ سے ان کے بعد ان کے خاندان کے سبھی افراد «ابن قاضی شُہبۃ» کے عرف سے مشہور ہوئے[1]۔ بقول یاقوت «شُہبۃ» حوران کے گاؤں میں سے ایک گاؤں کا نام ہے[2]۔ لیکن بستانی نے دائرۃ المعارف الاسلامیہ میں اس مقام کو جبل الدروز کے نواحی میں سے بتایا ہے[3]۔ نجم الدین عمرالأسدی کے حالات زندگی کتب سِیَر و تواریخ میں باوجود تحقیق و تلاش کے نہ مل سکے۔ ان کے علاوہ مصنف کے خاندانی افراد میں سے صرف ان کے دادا، والد، اور چچا کے حالات زندگی دستیاب ہوسکے ہیں جن کو مختصر طور پر ذکر کیا جا رہا ہے۔

جد مصنف: محمد بن عمر بن عبدالوہاب بن محمد بن ذؤیب شمس الدین ابو عبداللہ الأسدی الدمشقی المعروف بابن قاضی شہبۃ[4]۔ وہ ۶۹۱ھ میں دمشق میں پیدا ہوئے۔ ابتدائی تعلیم اپنے چچا سے حاصل کی، اس کے بعد اس زمانے کے مشہور فقیہ برہان الدین الفزاری (م ۷۲۹) سے فقہ کی تعلیم حاصل کی اور اس میں اتنی مہارت حاصل کی کہ «شیخ الشافعیۃ» کے لقب سے پکارے جانے لگے۔ انہوں نے اکابر محدثین سے سماعت حدیث کی۔ اپنے چچا کے انتقال کے بعد اُن کی جگہ پر درس و تدریس اور افتا کے مشاغل میں مصروف ہوگئے۔ ستر برس کی عمر تک، وہ یہ خدمات انجام دیتے رہے۔ اس کے بعد کبر سِنی کی وجہ سے ازخود اس خدمت سے سبکدوش ہوگئے۔ وہ علم و فضل میں خاصی شہرت کے مالک تھے۔ ان کے سامنے ابن کثیر (م ۷۷۴ھ) اور شہاب الدین

---

۱ السخاوی: الضوء اللامع ۱۱: ۲۱، البستانی: دائرۃ المعارف الاسلامیۃ: ۳: ۴۴۶

۲ یاقوت: معجم البلدان (طبع بیروت ۱۹۵۵) ۳: ۳۲۴۔

۳ البستانی: دائرۃ المعارف الاسلامیہ ۳: ۴۴۶۔

۴ حالات کے لیے دیکھیے: ابن قاضی شہبۃ: طبقات الشافعیۃ رقم: ۷۰۴۔ ابن حجر: الدرر الکامنہ ۴: ۱۱۰؛ ابن تغری بردی: النجوم الزاہرۃ: ۱۱: ۲۰۶؛ ابن العماد: شذرات الذہب ۶: ۲۷۶

اسی صدی میں ایک اور طبقات‌الشافعیة کا پتا چلتا ہے جس کو تقی‌الدین ابن قاضی شہبة (م ۸۵۱ھ) کے صاحب زادے محمد بن ابی بکر بدرالدین ابن قاضی شہبة (م ۸۷۴ھ) نے مرتب کیا ہے. یہ کتاب «طبقات‌الفقہاء» کے نام سے موسوم ہے[۱].
تقی‌الدین ابن قاضی شہبة کے ایک دوسرے شاگرد قطب‌الدین محمد بن محمد الخیضری (م ۸۹۴ھ) نے «اللمع الألمعیّة لأعیان الشافعیة» کے نام سے علمائے شوافع کے حالات پر مشتمل ایک تذکرہ لکھا ہے[۲].

دسویں صدی ہجری میں عصام‌الدین، ابوالخیر احمد بن مصلح الدین مصطفیٰ بن خلیل المعروف بہ طاش کبریٰ زادہ (م ۹۶۷ھ) نے طبقات‌الفقہاء جو عام طور پر طبقات الحنفیہ کے نام سے مشہور ہے، تصنیف کی. یہ کتاب مختصر ہے. حنفی علماء کے علاوہ شافعی علما کے حالات بھی اس کتاب میں ملتے ہیں. اس کو الحاج احمد نیلة نے موصل سے ۱۹۵۴ع میں شائع کیا اس کا دوسرا ایڈیشن موصل ہی سے ۱۹۶۱ م میں شائع ہوا ہے.

گیارھویں صدی ہجری میں ابوبکر بن ہدایت اللہ الحسینی الکورانی المعروف بابن المصنف (م ۱۰۱۴ھ) کا نام سر فہرست آتا ہے. انہوں نے ایک مختصر سی طبقات الشافعیة لکھی جو بغداد سے ۱۳۵۶ھ میں ابو اسحاق الشیرازی (م ۴۷۶ھ) کی «طبقات الفقہاء» کے ساتھ شائع ہوچکی ہے. اس میں مصنف نے امام شافعی کے زمانے سے لے کر نویں صدی ہجری تک کے شافعی علما کی مختصر سوانح عمریاں لکھی ہیں. پہلے باب میں امام شافعی اور ان کے کچھ معاصرین کے حالات لکھے ہیں. پھر ہر صدی کو پچاس پچاس سال کے دو ابواب میں منقسم کردیا ہے اور یہی سلسلہ آخر تک جاری رہا ہے. کتاب کے آخر میں فقہ شافعی کی اہم کتابوں کی فہرست شامل کی گئی ہے جو بہت اہم اور مفید ہے.

مصنف:

قبل اس کے کہ ہم مصنف کے حالات زندگی کے بارے میں تفصیلی بحث کریں مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ان کے خاندان کے بارے میں مختصر طور پر بیان کردیں. ہمارے مصنف دمشق کے ایک علمی و مذہبی خاندان کے چشم و چراغ

---

۱ عمر رضا کحالة : معجم‌المؤلفین ۹ : ۱۰۵

۲ حاجی خلیفہ : کشف الظنون ص ۱۱۰۲

تھے۔ انہوں نے علمائے شوافع کے حالات پر ایک مکمل کتاب « العقد المذهب فی طبقات حملة المذهب » لکھی ہے۔ یہ کتاب ۳٦ طبقات پر مشتمل ہے۔ اس میں امام شافعی کے عہد سے لےکر ۷۷۰ھ تک کے شافعی علماء و فقہاء کے حالات لکھے گئے ہیں۔ اگرچہ تراجم مختصر ہیں لیکن ضروری باتیں مل جاتی ہیں۔ اس کا ایک نسخہ خدا بخش لائبریری پٹنہ میں محفوظ ہے، نسخہ بہت قدیم نہیں ہے لیکن بہت صاف اور خوشخط لکھا ہوا ہے[1]۔

اس صدی کے دوسرے تذکرہ نگاروں میں شہاب الدین احمد بن اسماعیل بن خلیفة النابلسی (م ۸۱۵ھ) اور مجد الدین محمد بن یعقوب الشیرازی (م ۸۱۷ھ) ہیں ان لوگوں نے بھی علمائے شافعیہ کے حالات لکھے ہیں۔ الشیرازی کی کتاب کا نام « المرقاة الأرفعیة فی طبقات الشافعیة » ہے[2]۔ النابلسی کی کتاب « طبقات الشافعیة » ہی کے نام سے موسوم ہے۔

الشیرازی (م ۸۱۷ ھ) کی کتاب « المرقاة الارفعیة » کے بعد تقی الدین ابوبکر احمد بن محمد المعروف بابن قاضی شهبة (م ۸۵۰ ھ) نے طبقات الشافعیة لکھی اس کتاب پر ہم تفصیل سے مصنف کی تصانیف کے ذیل میں بحث کرینگے۔

اسی صدی میں تقی الدین ابن قاضی شهبة (م ۸۵۱ ھ) کے ایک ممتاز شاگرد اور دمشق کے مشہور فقیہ ابوالبرکات، رضی الدین، محمد بن احمد بن عبداللہ العامری الغزّی الشافعی (م ۸٦۴ ھ) نے ایک طبقات الشافعیة لکھی جو « بهجة الناظرین إلی تراجم المتأخرین من الشافعیة البارعین » کے نام سے مشہور ہے۔ اس میں انہوں نے نویں صدی ہجری کے مشہور علمائے شوافع کے حالات زندگی قلم بند کیے ہیں۔ کتاب کی ابتدا سراج الدین البلقینی (م ۸۰۵ھ) کے ترجمے سے ہوتی ہے۔ کتاب کی ترتیب حروف معجم پر رکھی گئی ہے لیکن پہلے ان علما کے حالات لکھے گئے ہیں جن کے نام « محمد » ہیں پھر « احمد » نامی علماء کے حالات لکھے گئے ہیں۔ اس کتاب کا فوٹو اسٹیٹ دارالکتب المصریہ قاہرہ میں محفوظ ہے جو ۱۲۰۵ ھ کے لکھے ہوئے نسخے سے تیار کیا گیا ہے[3]

---

۱ رقم ۷۷۴ Catalogue of the Ar. and Per. Mss. in the Oriental Library Bankipur. (Calcutta 1927) 12 : 109; Brock : II : 92.

۲ حاجی خلیفه : کشف الظنون ص ۱۰۹۹

۳ رقم ۴۷۰۳ فهرس دارالکتب المصریه ۵ : ۲۱۱ ؛ Brock : GAL : Supp.2:31

اسی صدی کے مشہور مؤرخ عماد الدین اسماعیل بن عمر المعروف بابن کثیر (م ۷۷۴ھ) نے بھی طبقات الشافعیة لکھی . اب تک اس کے دو نسخوں کا پتا چل سکا ہے . ان میں سے ایک مکتبہ الکتانی میں محفوظ ہے . اسکی کتابت جمال الدین یوسف بن محمد البشنونی المصری نے کی ہے . اس لحاظ سے یہ نسخہ بہت اہم ہے کہ اس کے شروع ہی میں ابن کثیر کے خط میں محمد بن عبد اللہ بن ابی بکر شمس الدین القلیوبی الشافعی (م ۸۱۲ھ) اور یوسف بن محمد البشنونی کے اجازات لکھے ہوئے ہیں اور اس پر سال تحریر ۷۴۶ھ درج ہے[1] . اس کا دوسرا نسخہ چسٹربٹی کے کتب خانہ واقع ڈبلن میں محفوظ ہے[2].

اسی صدی کے ایک دوسرے عالم محمد بن الحسن بن عبداللہ الحسینی الواسطی[3] (م ۷۷۶ھ) نے بھی ایک طبقات لکھی ہے جس کا نام «المکاتب العلیة فی طبقات الشافعیة» ہے . اس کا ایک نسخہ بقول پروفیسر O. Spies کتب خانۂ فیض (رقم ۱۵۲۵) استانبول میں محفوظ ہے[4]. ان کے علاوہ شمس الدین بن عبدالرحمن العثمانی (م ۸۰۰ھ) نے بھی طبقات الفقہاء الکبریٰ تصنیف کی جس میں ۷۸۰ھ تک کے علماء کا ذکر کیا ہے. اس میں شافعی علما کے تذکرے بھی ملتے ہیں. اس کا ایک نسخہ مخطوط مصنف پرنسٹن یونیورسٹی لائبریری کے Garret Collection میں محفوظ ہے[5]. اس کا ایک دوسرا نسخہ پیرس کے کتب خانے میں بھی موجود ہے[6].

نویں صدی میں سب سے پہلے اُس زمانے کے مشہور و معروف عالم سراج الدین عمر بن علی المعروف بابن الملقن (م ۸۰۴ھ) کا نام سر فہرست آتا ہے . یہ ہمارے مصنف تقی الدین ابن قاضی شہبة (م ۸۵۱ھ) کے اساتذہ میں سے

---

۱ صلاح الدین المنجد : مجلة معهد المخطوطات العربیة ۵ : ۱۸۴ (مئی ۱۹۵۹ء)

۲ رقم ۳۳۹۰ (۲) Arberry: A hand list of Arabic Mss. Chester Beatty Library, (Dublin 1956) II . 61.

۳ Brock : GAL. Supp II : 30.

۴ ایضاً

۵ رقم ۶۹۲ Hitti. P. K. Descriptive Cat. of Garret Collection of Ar. Mss. in the Princeton Library (1938) p. 229.

۶ ڈاکٹر مختار الدین احمد اس مخطوطے پر ایک مقالہ سپرد قلم کر رہے ہیں.

حالات کو محیط ہے۔ اس میں شک نہیں کہ سبکی نے بڑی جد و جہد اور دقت نظر سے اس کو تیار کیا ہے۔ حالات زندگی سے قطع نظر فقہی مسائل اور مناظرات پر سیر حاصل بحث کی ہے۔ یہ مشہور و غیر مشہور سبھی علمای شوافع کی سوانح عمریوں کا عمدہ مرقع ہے۔ طبقات الشافعیة الوسطیٰ [1] اور طبقات الشافعیة الصغریٰ [2] اب تک شائع نہیں ہوئی ہیں۔ ان دونوں کے متعدد نسخے مشرق و مغرب کے کتب خانوں کی زینت بنے ہوئے ہیں۔

السبکی کے معاصرین میں جمال الدین عبدالرحیم بن الحسن بن علی الأسنوی (م ۷۷۲ھ) نے بھی ایک طبقات الشافعیه مرتب کی۔ اس میں حالات مختصر ہیں اسی وجہ سے بکثرت اشخاص کے حالات ملتے ہیں جنکی تعداد کم و بیش ایک ہزار کے قریب ہے۔ تراجم کی ترتیب حروف تہجی پر رکھی گئی ہے۔ ہر حرف کی دو فصلیں قائم کر دی گئی ہیں۔ پہلی فصل میں ان لوگوں کے حالات لکھے گیے ہیں جن کے نام الرافعی (م ۶۲۳ھ) کی الشرح الکبیر اور النووی (م ۶۷۶ھ) کی «کتاب الروضة فی الفروع» میں آئے ہیں۔ اور دوسری فصل میں عام فقہاے شافعیه کے حالات درج کیے گئے ہیں۔ یه کتاب اگرچه مختصر ہے لیکن پُر از معلومات ہے۔ اس کے کئی نسخے مشرق و مغرب کے کتب خانوں میں محفوظ ہیں [3]۔ جن میں سب سے اہم نسخه بخط مصنف احمد الثالث استانبول کے کتب خانے میں ہے اور اس کی مائکروفلم جامعة الدول العربیه (قاہرہ) میں موجود ہے۔

---

۱ اس کے کئی نسخے ہندستان کے کتب خانوں میں موجود ہیں۔ جن میں رضا لائبریری رامپور، اور رائل ایشیاٹک سوسائٹی کلکته کے نسخے راقم کی نظر سے گزرے ہیں۔ جناب امتیاز علی عرشی صاحب لائبریرین رضا لائبریری رام پور، نے نسخۂ رام پور کے بارے میں مفصل تعارفی مضمون لکھا ہے جو مجلۂ علوم اسلامیه مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کے جون ۱۹۶۱ کے شمارے میں شائع ہوچکا ہے۔

۲ اس کتاب کے بھی متعدد نسخے دنیا کے کتب خانوں میں محفوظ ہیں۔ دیکھیے Brock : GAL II : 89 یه کتاب ابھی تک شائع نہیں ہوئی ہے۔ استاذ مکرم جناب ڈاکٹر مختار الدین احمد صاحب انسٹی ٹیوٹ آف اسلامک اسٹڈیز مسلم یونیورسٹی علی گڑھ اس کتاب کا ایک علمی و تنقیدی ایڈیشن براے اشاعت تیار کر رہے ہیں۔

۳ Brock : GAL. II : 90

ہوگیا[1]۔ آٹھویں صدی کے مشہور فقیہ ابو الحجاج یوسف بن عبدالرحمن المزّی (م ۷۴۲ھ) نے اس مسودے کو صاف کیا اور اس کی ترتیب کو درست کیا[2]۔ اس کا ایک نسخہ کتب خانۂ حمیدیہ استانبول میں محفوظ ہے۔

اسی صدی میں طبقات الشافعیہ لکھنے والوں میں اسماعیل بن ہبۃاللہ المعروف باِبن باطیش (م ۶۵۵ھ) کا نام بھی قابل ذکر ہے[3]۔ ابن باطیش کی کتاب متاخرین تذکرہ نگاروں کا ماخذ بھی رہی ہے لیکن اس وقت اُس کے کسی نسخے کا پتا نہیں۔ اسی زمانے میں تاج‌الدین، علی بن انجب الساعی (م ۶۷۴ھ) نے ابو اسحاق الشیرازی (م ۴۷۶ھ) کی طبقات الفقہاء پر ایک ضخیم ذیل سات جلدوں میں مرتب کی[4]۔

آٹھویں صدی ہجری میں نجم‌الدین، محمد بن ابی بکر المرجانی (م ۷۳۷ھ) کا نام نامی سر فہرست آتا ہے۔ انہوں نے بھی متقدمین کے نقش قدم پر چل کر طبقات الشافعیہ مرتب کی جو بقول اسماعیل باشاالبغدادی بہت مفید ہے[5]۔ اس وقت تک اس کے کسی نسخے کا علم نہیں ہو سکا ہے۔ اس کے بعد سلیمان بن جعفر الاسنوی المصری (م ۷۵۶ھ) نے بھی ایک طبقات‌الشافعیہ مرتب کی[6]۔ اُن کے بعد اس صدی کے بہت مشہور تذکرہ نگار اور فقہ شافعی کے جیّد عالم تاج الدین السبکی (م ۷۷۱ھ) کا نام قابل ذکر ہے۔ جنھوں نے اس موضوع پر تین کتابیں (۱) طبقات الشافعیۃ الکبریٰ (۲) طبقات‌الشافعیۃ الوسطیٰ اور (۳) طبقات الشافعیۃ الصغریٰ لکھیں۔ ان میں صرف طبقات الشافعیۃ الکبریٰ چھ جلدوں میں مصر سے ۱۳۲۴ھ میں شائع ہوئی ہے۔ اس کتاب کا تنقیدی اور علمی ایڈیشن ابھی حال میں قاہرہ سے شائع ہونا شروع ہوا ہے۔ اس کی پہلی جلد ۱۳۸۳ھ میں الطناحی اور محمد الحلو کی تصحیح و اہتمام سے شائع ہوئی ہے۔ یہ کتاب تقریباً تمام شافعی علماء کے

---

۱ دیکھیے : Brock . GAL. Supp. I : 686

۲ السبکی : طبقات الشافعیۃ ۱ : ۱۱۴

۳ ایضاً ۱ : ۱۱۴

۴ مصطفی جواد : مقدمۃ تاریخ ابن الساعی المجلدالتاسع. ص : «ت»

۵ البغدادی اسماعیل باشا : ایضاح المکنون ۲ : ۷۹

۶ ایضاً ۲ : ۷۹

علی بن القاسم البیہقی (م ۵٦۵ ھ) نے تصنیف کیا[1]. عمر بن علی بن الحسین الجعدی[2] (م ۵۸٦ ھ) کی طبقات الفقہاء بھی اس صدی میں لکھی گئی. اس کتاب کا پورا نام «طبقات فقہاء جبال الیمن وعیون من أخبار سادات رؤساء الزمن و معرفۃ أنسابہم و مبلغ أعمارہم و وقت وفاتہم و موالیدہم» ہے. اس کا ذکر السبکی کی طبقات الشافعیہ (۳ : ۹۲ ، ۴ : ۲۳۷) بہاءالدین الجندی کی «السلوک فی طبقات العلماء والملوک» (ورق ۲۱۸ مخطوطہ کوپریلی استانبول) ابن الدیبع الشیبانی کی «قرۃالعیون فی أخبـــار الیمن المأمون» اور کشف الظنون (۱ : ۱۱۰۵ : ۲،۳۱۱ طبع استانبول) میں ملتا ہے. اولالذکر تینوں مصنفین نے اس کتاب سے استفادہ کیا ہے. استاذ فواد سید نے تینوں نسخوں اور ابن قاضی شہبۃ (م ۸۵۱ ھ) کے اس کتاب کے ایک اختصار کی مدد سے، اُسے مرتب کرکے ۱۹۵۷ع میں قـــاہرہ سے شائع کردیا ہے.

ساتویں صدی ہجری میں سر فہرست ابن الصلاح (م ٦۴۳ ھ) کا نام آتا ہے جنھوں نے فقہ و حدیث کی کتابوں کے علاوہ طبقات الشافعیۃ بھی مرتب کی. اُن کے زمانہ تک اس موضوع پر حو کتابیں لکھی گئی تھیں وہ ہر اعتبار سے مکمل نہ تھیں اِس لیے موصوف نے ایک ایسی حامع کتاب مرتب کرنے کا عزم کیا جس میں اپنے زمانے تک کے تمام مشہور و غیر مشہور اصحاب و تلامذہ و فقہاے شافعیہ کا ذکر ہو. افسوس کہ اُن کی زندگی نے وفا نہ کیا اور کتاب مکمل ہونے سے پہلے ہی اِنھوں نے داعی اجل کو لبیک کہا[3]. اس کتاب کے نسخے اس وقت بھی دنیا کے مختلف کتب خانوں میں موجود ہیں[4]. ابن الصلاح کی وفات کے بعد ابو زکریا، یحییٰ بن شرف، محیالدین، النووی (م ٦۷٦ ھ) نے اس کتاب کو مکمل کرنے کا ارادہ کیا اور کچھ اضافے بھی کیے لیکن کتاب مسودہ کی شکل میں تھی کہ ان کا بھی انتقال

---

۱ السبکی : طبقات الشافعیۃ ۱ : ۱۱۴

۲ حالات کے لیے دیکھیے : Brock. GAL Supp. : I :676.

۳ السبکی : طبقات الشافعیۃ ۱ : ۱۱۴

۴ دیکھیے : Brock : GAL I : 397.

اس میں حالاتِ زندگی اختصار کے ساتھ لکھے گئے ہیں البتہ فقہی مسائل اور مناظرات کا ذکر ذرا تفصیل سے کیا گیا ہے. بہت سی غیر معروف شخصیتوں کے صرف نام ہی درج کر دیے گئے ہیں اور اُن کے حالات کے بارے میں بالکل روشنی نہیں ڈالی گئی ہے. کتب خانوں میں اس کے متعدد نسخے ملتے ہیں. مصنف کے زمانے کا لکھا ہوا ایک نسخہ برٹش میوزیم لندن میں محفوظ ہے. جس کو احمد بن عبداللہ الارمنی الشافعی نے لکھا ہے[1].

اس کے بعد ابو اسحاق. ابراھیم بن علی بن یوسف الشیرازی (م ۴۷۶ھ) نے طبقات الشافعیہ مرتب کی. یہ کتاب بغداد سے ۱۳۵۶ھ میں ابوبکر بن ھدایت‌اللہ الحسینی (م ۱۰۱۴ھ) کی طبقات الشافعیہ کے ساتھ «طبقات الفقہاء» کے نام سے شائع ہوچکی ہے. اس میں شافعی علماء کے ساتھ ساتھ مشہور صحابۂ کرام، تابعین عظام اور کچھ مالکی، حنبلی اور حنفی فقہا کے تذکرے بھی ملتے ہیں. یہ کتاب بھی بہت مختصر ہے. ساتویں صدی ہجری کے ایک فقیہ علی بن انجب الساعی (م ۶۷۴ھ) نے اس کتاب پر ایک ذیل لکھی تھی جو سات جلدوں پر مشتمل بتائی جاتی ہے.[2] ابو اسحاق الشیرازی کے بعد ابو محمد عبداللہ بن یوسف الجرجانی (م ۴۸۹ھ) اور ابو محمد عبدالوھاب بن محمد الشیرازی (م ۵۰۰ھ) نے بھی طبقات الشافعیہ مرتب کیں. الشیرازی (م ۵۰۰ھ) نے اپنی کتاب کا نام «تأریخ الفقہاء» رکھا[3].

چھٹی صدی ہجری میں علمای شوافع کے حالات پر دو کتابیں لکھی گئیں جن میں سے ایک ابو النجیب عبدالقاھر بن عبداللہ بن محمد السھروردی (م ۵۶۳ھ) کی تصنیف ہے اور دوسری «وسائل الألمعی فی فضائل أصحاب الشافعی» جس کو ابوالحسن

---

۱ رقم (V) 3102. دیکھیے Supplement to the Catalogue of the Arabic Mss. in the British Museum London. p. 755.
استاذ مکرم جناب ڈاکٹر مختار الدین احمد صاحب نے اس نسخے کا روٹوگراف منگوایا ہے ہم نے طبقات الشافعیة لابن قاضی شهبة (م ۸۵۱ھ) کے متن کی تصحیح میں اس عکسی نقل سے بہت فائدہ اٹھایا ہے اس کے لیے ہم موصوف کے غایت درجہ شکر گزار ہیں.

۲ السبکی: طبقات الشافعیة ۱ : ۱۱۴

۳ ایضاً » ۱ : ۱۱۴ ؛ حاجی خلیفة : کشف الظنون ص ۱۰۹۹

امام شافعی کے متبعین کی تعداد میں بڑی تیزی سے اضافہ ہوتا رہا اُن کے وصال کے وقت اُن کے تلامذہ اور متبعین کی خاصی تعداد تیار ہوگئی تھی جو فقہ شافعی کی اشاعت میں برابر سرگرم تھی. جہاں ایک طرف فقہ شافعی کی تدوین اور اُس کی اشاعت پر خاص توجہ دی جا رہی تھی وہاں دوسری طرف امام شافعی کے مناقب اور اُن کے اصحاب کے حالات قلمبند کیے جانے پر لوگوں کی توجہ مرکوز ہوئی. تاج الدین السبکی (م ۷۷۱ ھ) کے قول کے مطابق ابو سلیمان، داؤد بن علی الاصفہانی (م ۲۷۰ ھ) نے سب سے پہلے امام شافعی کی سیرت پر ایک کتاب تصنیف کی جس کے آخر میں اُن کے اصحاب اور تلامذہ کے حالات بھی لکھے ہیں[1]. اس کے بعد بہت سی کتابیں امام شافعی کے حالات و مناقب میں لکھی گئیں.

تحقیق و تجسس سے پتا چلتا ہے کہ باقاعدہ طور پر علمائے شوافع کے حالات زندگی قلم بند کرنے کا آغاز پانچویں صدی ہجری سے ہوا. اس سلسلے میں بہت سے لوگوں نے «طبقات الشافعیہ» لکھیں. ہم ذیل میں اُن «طبقات» کا ذکر کریں گے جن کا علم اب تک ہمیں ہو سکا ہے. ان میں سے بعض کتابیں زمانے کے دست بُرد سے ضائع ہو چکی ہیں اور جو کچھ محفوظ رہ گئی ہیں وہ مشرق و مغرب کے کتب خانوں کی زینت بنی ہوئی ہیں.

پانچویں صدی ہجری میں سب سے پہلے ابو حفص عمر بن علی المطوعی (م ۴۴۰ھ) نے ایک کتاب علمائے شوافع کے حالات میں لکھی جس کا نام «المُذهب فی ذکر شیوخ المَذهب» رکھا. ابن الصلاح (م ۶۴۳ ھ) نے اُس کا ایک انتخاب تیار کیا تھا جو السبکی (م ۷۷۱ ھ) کی نظر سے گذرا تھا[2]. اب تو نہ اصل کتاب کا پتا ہے اور نہ اس تیار کردہ انتخاب کا. اُسی صدی میں اس زمانے کے مشہور فقیہ اور عالم ابوالطیب طاہر بن عبداللہ الطبری (م ۴۵۰ھ) نے امام شافعی کی سیرت پر ایک کتاب تصنیف کی جس کے آخر میں علمائے شوافع کے حالات بھی لکھے ہیں[3].

اُس کے بعد اُسی صدی کے مشہور و معروف فقیہ ابو عاصم، محمد بن احمد العبّادی (م ۴۵۸ ھ) نے طبقات الشافعیہ مرتب کی. یہ کتاب بہت مختصر ہے.

---

۱ السبکی: طبقات الشافعیة (طبع قاهرة ۱۳۲۴ھ) ۱: ۱۱۴
۲ ایضاً: » ۱: ۱۱۴
۳ ایضاً: ۱: ۱۱۴

# طبقات الشافعیّة لابن قاضی شہبة

ڈاکٹر عبدالعلیم خاں*

دوسری صدی ہجری علوم قرآنی، حدیث اور فقہ کے ارتقا کے لیے بہت سازگار رہی ہے اس دور میں علم کا مفہوم ہی قرآن و حدیث اور فقہ کا علم تھا گھر گھر ان علوم کا چرچا تھا۔ یہ وہ دور تھا جبکہ امام مالک (م ۱۷۹ھ) کا مسلک برگ و بار لا رہا تھا اور امام ابو حنیفہ (م ۱۵۰ھ) کے علم و فضل کا سورج نصف النہار پر چمک رہا تھا اور فقہ وحدیث کی تدوین کا کام زور شور سے ہو رہا تھا۔ سنہ ۱۵۰ھ میں امام ابو حنیفہ کا انتقال ہوا اور دنیا ایک بڑے فقیہ اور مجتہد سے محروم ہو گئی لیکن اسی دن ایک ایسا شخص پیدا ہوا جسے اب دنیا محمد بن ادریس الشافعی (م ۲۰۴ھ) کے نام سے یاد کرتی ہے اور جو آگے چل کر برگزیدہ عالم اور اپنے وقت کا امام ثابت ہوا۔

امام شافعی پہلے اپنے استاد امام مالک کے پیرو تھے لیکن وسعت مطالعہ کے ساتھ ساتھ ان کے انداز فکر میں تبدیلی شروع ہونے لگی۔ انہوں نے امام مالک کی تصنیفات اور ان کے خیالات کا تنقیدی مطالعہ شروع کیا اور انکی اکثر آرا سے اختلاف کیا۔ قرآن و حدیث میں غور و فکر اور مسائل کے استنباط کی اپنی راہ الگ نکالی اور اس کی نشر و اشاعت کے لیے جد و جہد شروع کر دی جس میں انہیں حیرت انگیز طور پر کامیابی ہوئی اور لوگ بہت جلد ان کے علم و فضل کے معترف ہو گئے۔ امام شافعی کے مبلغِ علم، جودتِ طبع اور اجتہادی انداز کے بارے میں ان کے ایک ممتاز شاگرد اور مشہور فقیہ ابو علی الحسین بن علی الکرابیسی (م ۲۴۸ھ) نے یہاں تک کہہ دیا کہ «امام شافعی نے قرآن، سنت اور اجماع کے مفہوم کو اس انداز سے پیش کیا کہ اس سے پہلے اس انداز سے اس کا مفہوم نہیں پیش کیا گیا[1]»۔

---

۱ ابوزہرة: الشافعی حیاته وعصره ص ۱۷۵ قاہرہ، ۱۹۴۴

(*) ڈاکٹر عبدالعلیم خاں، لکچرر شعبۂ دینیات۔ مسلم یونیورسٹی علی گڑھ

مجلۂ علوم اسلامیہ

جون ، دسمبر ۱۹٦۸ م

# فہرست مضامین

## مقالات



## معلومات و مراسلات :



## متون



فہرست عکس :

## مجلس ادارت

صدر :

پروفیسر عبدالعلیم

اراکین :

ڈاکٹر سید مقبول احمد

ڈاکٹر منیب الرحمٰن

اڈیٹر

## ڈاکٹر مختار الدین احمد

مجلۂ علوم اسلامیہ سال میں دوبار شائع ہوتا ہے

ایک شمارے کی قیمت پانچ روپے

---

ادبی پرنٹنگ پریس، ۸ شیفرڈ روڈ، بمبئی-۸

جلد ۹ جون، دسمبر ۱۹۶۸ نمبر ۱، ۲

# مجلۂ علوم اسلامیہ

ایڈیٹر
ڈاکٹر مختار الدین احمد

ادارۂ علوم اسلامیہ
مسلم یونیورسٹی علی گڑھ